# آیت کریمہ

# سے

# دینی
# اور
# دنیاوی
# بیماریوں
# کا
# علاج



تحقیق و تالیف: سید آفاق حسین

# انتساب

اپنے روحانی رہبر وراہنما

شیخ السید عبدالقادر جیلانی رح

کے نام




لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ
اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

نہیں کوئی معبود مگر تو ہی،
تیری پاکی بیان کرتے ہیں
بے شک میں قصوروار ہوں






حضرت سعد بن وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا، کیا میں تمہیں اللہ تعالیٰ کا وہ اسم اعظم نہ بتادوں کہ جب وہ اس سے پکارا جائے اجابت کرے اور جب اس سے سوال کیا جائے عطا فرمائے وہ دُعا یہ ہے جو یُونس علیہ السلام نے تین بار تاریکیوں میں کی تھی۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّی کُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ

کسی نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ! یہ خاص حضرت یونس علیہ السلام کے لیے تھا یا سب مسلمانوں کے لیے ہے۔ فرمایا کیا تم نے اللہ تعالیٰ کا ارشاد نہیں سُنا کہ:۔

فَاسْتَجَبْنَالَهُ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ

پس ہم نے یونس (علیہ السلام) کی دُعا قبول فرمائی اور اسے غم سے نجات دی اور یوں ہی نجات دیں گے ایمان والوں کو۔

معاف کردے' تیرے سوا میرے گناہوں کو اور کون معاف کرنے والا ہے۔"

اس سید الاستغفار کی فضیلت کے بارے میں حضور نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں کہ:۔

☆ "جو شخص ان کلمات کو دن میں ان کے مفہوم پر یقین رکھ کر پڑھے اور وہ اسی دن شام ہونے سے پہلے مر جائے تو جنتی ہے اور جو شخص ان کلمات کو رات کے وقت پڑھے اور ان کے معنی پر یقین رکھتا ہو اور صبح ہونے سے پہلے مر جائے تو وہ جنتی ہے۔"

☆ **لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ**

اگر کوئی پریشان حال' مصیبت زدہ شخص اس آیت کریمہ کے وسیلہ سے اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے تو اللہ تعالیٰ عزوجل یقیناً اس شخص کو مصیبت سے نجات عطا فرما دے گا۔



# حُسنِ ترتیب

# حرف اوّل

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

شروع نام اس ذات پاک سے جو ساری دنیا کے لئے رحمان و رحیم' یکتا' لاشریک' علیم و خبیر' شافی و کافی' بے مثل پیدا کرنے والا' حجابات اٹھانے والا' ہر شکل و صورت سے منزا' ہمیشہ سے موجود اور ہمیشہ کے لئے قائم و دائم رہنے والا' ہر شے کا تخلیق کار' ہر حاضر و غائب سے آگاہی رکھنے والا' عالم علویات و سفلیات میں اپنی حکمت و قدرت و ارادہ سے بلند و پست کرنے والا اور بے مثال حکمت سے ہر شے کو شفاء کاملہ عاجلہ بخشنے والا' ہر شے پر غالب' قادر مطلق اور حیّ و قیوم ہے اس عظیم ذات کے سوا کوئی معبود نہیں ہے وہ ہر شے میں موجود ہے اس کو کوئی بھی ظاہری آنکھ سے نہیں دیکھ سکتا جبکہ وہ بخوبی سب کو دیکھتا ہے۔

اوّل سے ہی اپنی ذات کے ساتھ موجود اور ابدیت میں اپنی صفات سے ظاہر ہے اپنے ناموں میں سرمدیت سے بلند اور ابدیت میں اپنے افعال سے منور' وہی اوّل وہی آخر' وہی موت و حیات کا تعین کرنے والا اور فنا کے بعد پھر زندہ کرنے والا' تکلیف کے بعد شفاء بخشنے والا' ہر بیماری کو نازل فرمانے والا اور اس بیماری کی دوائے شفاء بیماری سے پہلے ظاہر کرنے والا' ہر تکلیف کے بعد راحت بخشنے والا' عرض و جسم سے پاک و بالاتر' کوئی جہت یا سمت اسکا احاطہ نہیں کر سکتی اور نہ ہی زمانہ کی گردش اور دن رات اسکو بوڑھا یا فنا کر سکتے ہیں۔

وہ ذات باری حمد کے لائق ہے کہ اس نے ہر شے کو ایک خاص مقدار کے تحت رکھا اور اس میں کمی بیشی کا جاننے والا ہے خواہ وہ شے حاضر ہو یا غائب۔

وہی ذات ربانی ہے جس نے عوارض وتکالیف کو انسانوں پر بطور آزمائش نازل فرمایا اور وہی اپنی حکمت الٰہیہ کے ساتھ ان عوارض وتکالیف کو دور فرماتا ہے اسی لئے اس نے ہدایت کے ساتھ ساتھ شفاء کے طور طریق بھی اپنی کتاب الہدایت والشفاء (قرآن مجید) میں واضح طور پر بتلائے ہیں۔

ارشاد ربانی ہوتا ہے کہ:۔

"ہم قرآن پاک میں وہ شے اتارتے ہیں جو شفاء ورحمت ہے ایمان والوں کے لئے۔(الاسرا:۸۲)

اسی نے یہ کتاب الہدایت والشفاء اپنے پیارے حبیب احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ ﷺ کے ذریعہ امت محمدیہ کو بخشی۔

ارشاد رسول اللہ ﷺ ہے کہ:۔

"قرآن پاک سب سے اچھی دوا ہے۔" (سنن ابن ماجہ عن حضرت علیؓ)

چونکہ حق کے لیے نشانیاں اور حقیقت کے لئے پورا نظام الٰہی موجود ہے اور بندوں کے لئے عرفان الٰہیہ کے ساتھ ساتھ رحمان اور رحیم کا ہونا بے حد ضروری ہے اور اس کے لئے وسیلہ حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ بھی بہت زیادہ ضروری اور مطلوب ہے جس کے بغیر کوئی التجا' فریاد بارگاہ الٰہی میں منظوری نہیں پاتی۔

چونکہ تمام امور کی تقسیم اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے اور اس سے سعادت وکمال کی روشنی سے متصل ہے جو امور الٰہی پر عمل پیرا ہو کر ہی حاصل کی جاسکتی ہے۔

زیر نظر کتاب "آیت کریمہ سے دینی و دنیاوی بیماریوں کا علاج" کا مقصد و منشا یہی ہے کہ اس آیت کریمہ کے اندر جو اسرار و رموز شفاء وہدایت کے جو خزانے حکمت الٰہیہ کے تحت پوشیدہ ہیں اور جس سے ایمان کی دولت' اللہ تعالیٰ کی رحمت اور برکتیں حاصل ہوتی ہیں اور آخرت میں فلاح پاتا ہے۔



اس کے اندر ان پوشیدہ اسرار ورموز خزینہ سے تمام امت رسول اللہ ﷺ با آسانی تصرف حاصل کر سکے اور اس خاکی دنیا کے اندر موجود ناآسودگیوں اور بیماریوں سے نجات حاصل کر سکے تمام روحانی وجسمانی خوشیاں حاصل کر سکیں۔

بمطابق ارشادات اللہ تعالیٰ عزوجل اور فرمان رسول اللہ محمد مصطفےٰ ﷺ' صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اور اولیائے عظام رحمتہ اللہ علیہم اجمعین آیت کریمہ سے بخوبی استغفادہ کرتے ہوئے لاعلاج امراض جسمانی و روحانی کا بخوبی علاج معالجہ کرتے چلے آئے ہیں۔

اس مادی دور میں ہر انسان کسی نہ کسی پریشانی' مشکل اور ابتلاء میں مبتلا ہے اور ذہنی بے سکونی سے دوچار ہے اور ان کے حل کے لئے سرگرداں ہے' لہٰذا اس صورت میں امید واثق ہے کہ یہ کتاب ان پریشان حال لوگوں کو لاحق لاعلاج امراض' پریشانیوں اور مشکلات کے لئے شافی وکافی ثابت ہوگی اور ان کے لئے باعث نجات وشفاء بنے گی۔

میں ان تمام حضرات معتقدین وموخرین' علما وعظام ومشائخ کرام کا تہہ دل سے مشکور ہوں جن کی تالیفات اور بیاضوں سے میں نے اس کتاب کے مرتب کرنے میں عرق ریزی سے کام لیا ہے اس کے ساتھ ساتھ میں اپنے سلسلہ کے تمام بزرگان عظام کا بھی بے حد مشکور وممنون ہوں جنہوں نے مجھے اس سلسلہ میں اپنے فیضان کے سمندر سے چلو بھر روحانی تصرف عنایت فرمایا ہے۔

میری یہ دُعا ہے کہ اللہ تعالیٰ عزوجل بفضیلت آیت کریمہ اور اپنے پیارے حبیب حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ کے توسل سے امت محمد ﷺ کو شفاء کاملہ عاملہ عطا فرمائے اور ان کو جملہ مشکلات و پریشانی کے بھنور سے نجات عطا فرمائے۔

دُعائے خیر کا طالب

علامہ محمد جاوید

# فضائل

# آیت کریمہ



## مقبول دُعا

ارشادِ رسول اللہ ﷺ ہے کہ:۔

جو کوئی حضرت یونس علیہ السلام کی دُعا:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کسی بھی مصیبت، پریشانی اور بیماری سے پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دُعا مانگے تو اس کی دُعا مقبول ہوگی۔ (مستدرک)

## غم سے نجات دلانے والی

آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

حضرت یونس علیہ السلام کی دُعا ہے اور آپ نے یہ دُعا اُس وقت بارگاہِ الٰہی میں کی جس وقت کہ آپ کو دریا میں ایک بہت بڑی مچھلی نے نگل لیا۔ آپ چالیس یوم تک مچھلی کے پیٹ میں رہے اور وہاں پر یعنی مچھلی کے پیٹ کے اندر ہی آپ نے دُعا مانگی تو اس دُعا کی برکت سے پروردگارِ عالم نے آپ کو مچھلی کے پیٹ سے صحیح و سالم حالت میں باہر نکالا اور آپ کو غم و فکر سے نجات عطا فرمائی۔

چنانچہ ارشادِ باری تعالیٰ ہوتا ہے:۔

وَذَا النُّوْنِ اِذْ ذَّهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ اَنْ لَّنْ نَّقْدِرَ عَلَيْهِ فَنَادٰى فِى الظُّلُمٰتِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِى الْمُؤْمِنِيْنَ (سورہ انبیاء رکوع ٦)

ترجمہ:۔

"اور ذوالنون کو (یاد کرو) جب چلا غصہ میں بھر تو گمان کیا کہ ہم اس پر تنگی نہ کریں گے تو اندھیریوں میں پکارا کوئی معبود نہیں سوائے تیرے پاکی ہے تجھ کو بے شک مجھ سے بے جا ہوا تو ہم نے اس کی پکار سن لی اور اسے غم سے نجات بخشی اور ایسی ہی نجات دیں گے مسلمانوں کو۔"

## قبولیت کا باعث

حضرت سعد بن وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ جو بھی کوئی مسلمان جب کبھی کسی بارے میں اس آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کے ذریعہ دُعا مانگے تو اللہ تعالیٰ عزوجل ضرور قبول فرمائے گا۔ (مستدرک حاکم)

## حاجات پورا کرنے والی دُعا

اکثر علماء کرام کا کہنا ہے کہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

اسم اعظم ہے اس لیے باوضو حالت میں بکثرت اس کا ذکر کرنا چاہئے اور پھر اپنی حاجت روائی کے لیے اللہ تعالےٰ کے حضور سجدہ ریز ہو کر عاجزی وانکساری کا اظہار کریں۔

اس کے بعد خلوص دل سے اوّل وآخر درود پاک پڑھ کر دُعا مانگیں اس اسم اعظم کے وسیلہ سے مانگی ہوئی دُعا انشاء اللہ تعالیٰ العزیز قبولیت کا شرف حاصل کرے گی۔

## چار مصیبتوں سے نجات

فقیہہ ابواللیث سمرقندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی مشہور کتاب "بستان" میں حضرت



امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ سے روایت بیان فرماتے ہیں کہ انہوں نے ارشاد فرمایا کہ میں اس شخص پر تعجب کرتا ہوں کہ جو چار مصیبتوں میں مبتلا ہو وہ چار چیزوں سے کیونکر غافل ہوتا ہے۔

۱:۔ میں اس شخص پر تعجب کرتا ہوں کہ جو غم میں مبتلا ہو اور وہ کیوں نہیں کہتا کہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

ترجمہ:۔

نہیں کوئی معبود تیرے سوا پاک ہے تو بیشک میں ظالموں میں ہوگیا۔

فائدہ:۔

اس لیے کہ اللہ تعالیٰ اپنی کتاب میں (اس کے بعد) فرماتا ہے۔

فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ ۙ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ ؕ وَكَذٰلِكَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِيْنَ" (سورہ انبیاء رکوع ۶)

ترجمہ:۔

سو ہم نے ان کی دُعا قبول فرمائی اور ان کو اس غم سے نجات دی اور ہم اسی طرح ایمان والوں کو نجات دیا کرتے ہیں۔

۲:۔ میں اس شخص پر تعجب کرتا ہوں کہ جو کسی چیز سے ڈرتا ہوں اور کیوں نہیں کہتا کہ:۔

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ

ترجمہ:۔

کافی ہے مجھے اللہ اور وہی اچھا کارساز ہے۔

فائدہ:۔

کیونکہ اللہ تعالیٰ (اپنی کتاب میں) فرماتا ہے۔

وَقَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ فَانْقَلَبُوْا بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ
وَفَضْلٍ لَّمْ يَمْسَسْهُمْ سُوْٓءٌ" (سورہ آل عمران رکوع ۱۸)

ترجمہ:۔

اور کہا انہوں نے کافی ہے ہم کو اللہ اور وہی اچھا کارساز ہے، پس یہ لوگ خدا کی نعمت اور فضل سے بھرے ہوئے واپس آئے کہ ان کو کوئی ناگواری ذرا پیش نہ آئی۔

۳:۔ اور میں اس شخص پر تعجب کرتا ہوں کہ جو لوگوں کے مکروفریب اور ایذا رسانی سے ڈرتا ہو وہ کیوں نہیں کہتا کہ:۔

اُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَى اللّٰهِ ط اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ" م بِالْعِبَادِ

ترجمہ:۔

میں اپنا معاملہ اللہ تعالیٰ کے سپرد کرتا ہوں، بے شک اللہ تعالیٰ سب بندوں کانگران ہے۔

فائدہ:۔

کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَى اللّٰهِ ط اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ" م بِالْعِبَادِ فَوَقٰهُ
اللّٰهُ سَيِّاٰتِ مَا مَكَرُوْا (سورہ مومن رکوع ۵)

ترجمہ:۔

اور میں معاملہ اللہ تعالیٰ کے سپرد کرتا ہوں بے شک اللہ تعالیٰ سب بندوں کا نگران ہے پھر اللہ تعالیٰ نے اس (مومن) کو ان لوگوں کے مضر تدبیروں سے محفوظ رکھا۔

۴:۔ اور میں اس شخص پر تعجب کرتا ہوں کہ جو جنت کی رغبت رکھتا ہے وہ



کیوں نہیں کہتا کہ:۔

مَاشَآءَ اللّٰهُ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ (سورہ کہف رکوع ۵)

ترجمہ:۔

جو اللہ کو منظور ہوتا ہے وہی ہوتا ہے (اور) بدوں خدا کی مدد کے (کسی میں) کوئی قوت نہیں۔

فائدہ:۔

کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

وَلَوْلَآ اِذْ دَخَلْتَ جَنَّتَكَ قُلْتَ مَاشَآءَ اللّٰهُ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ
ط اِنْ تَرَنِ اَنَا اَقَلَّ مِنْكَ مَالًا وَّ وَلَدًا ط فَعَسٰى رَبِّىْٓ اَنْ
يُّؤْتِيَنِ خَيْرًا مِّنْ جَنَّتِكَ (سورہ کہف رکوع ۵)

ترجمہ:۔

اور تو جس وقت اپنے باغ میں پہنچا تھا تو تُو نے یوں نہ کیا کہ جو اللہ تعالیٰ کو منظور رہوتا ہے وہی ہوتا ہے (اور) بدوں خدا کی مدد کے (کسی میں) کوئی قوت نہیں اگر تو مجھ کو مال اور اولاد میں اپنے سے کمتر دیکھتا ہے تو مجھ کو وہ وقت نزدیک معلوم ہوتا ہے کہ میرا رب مجھ کو تیرے باغ سے اچھا باغ دیدے۔

## ہر بیماری کا تریاق

حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رحمتہ اللہ علیہ سورۂ نون کی تفسیر بیان کرتے ہوئے اس آیت مبارکہ:۔

لَوْلَآ اَنْ تَدٰرَكَهٗ نِعْمَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ لَنُبِذَ بِالْعَرَآءِ وَهُوَ

(سورۂ ن رکوع ۲)

مَذْمُوْمٌ"

ترجمہ:۔

اگر ان کے پروردگار کا احسان ان کی دستگیری نہ کرتا تو وہ ایک چٹیل میدان میں ڈال دیئے جاتے اور ان کا حال ابتر ہو جاتا۔

کے تحت اس کے ذیل میں تحریر فرماتے ہیں کہ:۔

معتبر مشائخ عظام سے منقول ہے کہ ہر غم و مصیبت سے نجات کے لیے اس آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کا پڑھنا تریاق و مجرب ہے۔

## مصیبت دور کرنے والی

امام ابن السنی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے یہ روایت بیان کی ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ میں حضور نبی کریم ﷺ کے پاس موجود تھا آپ ﷺ ارشاد فرماتے تھے کہ:۔

"بے شک میں ایک ایسا کلمہ جانتا ہوں کہ اگر کوئی مصیبت زدہ شخص اُسے کہے تو اس کی مصیبت دُور ہو جائے گی وہ کلمہ میرے بھائی حضرت یونس علیہ السلام کا ہے۔

کلمہ:۔

"فَنَادٰی فِی الظُّلُمَاتِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ"



# خاص طریقہ وظیفہ آیت کریمہ

علمائے کرام اور مشائخ عظام نے آیۂ کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھنے کے خاص طریقوں کا بیان کیا ہے جس کے مطابق پڑھنے سے خصوصی توجہ و یکسوئی بھی حاصل ہوتی ہے اور مطلوبہ مقصد میں جلد کامیابی ملتی ہے۔

☆ صاحب "نزھۃ المجالس" نے حضرت ابو عبداللہ مغربی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت تحریر کی ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ (ایک مرتبہ) میں نے خواب میں حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت کا شرف حاصل کیا تو عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ! اللہ تعالیٰ سے میری ایک حاجت ہے میں کس چیز کے ساتھ وسیلہ بناؤں؟ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا! جس کو بھی اللہ تعالیٰ سے کوئی حاجت ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ دو رکعتیں پڑھے (اور ان دو رکعتوں کے) چار سجدوں میں چالیس مرتبہ پڑھے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

بفضل باری تعالیٰ ضرور مراد پوری ہوگی۔

☆ "احسن المواعظ" کے مصنف نے اپنی کتاب میں آیۂ کریمہ پڑھنے کی ایک ترکیب یہ بیان کی ہے جو کہ بزرگوں سے سینہ بہ سینہ پہنچی ہے کہ ایک ہی جلسہ میں آیۂ کریمہ ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ ختم کرے اس کے لیے سات تا گیارہ یا اکیس افراد مل کر پڑھیں پڑھنے والا ہر شخص پہلے غسل کرے پھر نماز توبہ ادا کرے غسل کرنے کے بعد سے لے کر آیۂ کریمہ کے ورد کو ختم کرنے تک کسی سے کوئی کلام و سلام نہ کرے جہاں تک بھی ممکن ہو

اس معاملے میں احتیاط رکھے اور ہرگز توجہ و یکسوئی نہ چھوڑے قبلہ رخ ہو کر بیٹھے اور پھر پڑھے اگر پڑھنے کے دوران کسی کو کوئی ایسی حاجت پیش آگئی ہو کہ جس کے لیے مجلس سے اٹھ کر جانا انتہائی ضروری ہے مثلاً پیشاب وغیرہ کی حاجت لاحق ہوگئی تو وہ نہایت خاموشی کے ساتھ اٹھ کر جائے اور خاموشی کی حالت میں فارغ ہو کر پھر وضو کرے اور آ کر پڑھنے میں مشغول ہو جائے اگر غسل کر کے پڑھنے والے غسل کے بعد احرام باندھ لیں تو بہت بہتر ہے تین دن تک برابر ختم کے بعد دعا کی جائے بفضل باری جو بھی جائز مراد ہوگی وہ جلد پوری ہو جائیگی۔

☆ اس کا ایک طریقہ علماء کرام نے یہ بھی بیان فرمایا ہے کہ جو کوئی کسی مصیبت و پریشانی میں مبتلا ہوا سے چاہیئے کہ وہ سات دن تک روزے رکھے اور لقمہ حلال سے افطاری کرے نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد کسی اندھیرے مکان میں یا اپنے گھر کے کسی ایسے گوشے میں جہاں پر مکمل انتہائی ہو اور کسی کی مداخلت کا کوئی خدشہ نہ ہو احرام باندھ کر بیٹھے پانی سے بھرا ہوا ایک پیالہ اپنے پاس رکھے پہلے نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ اکیس مرتبہ یہ درود پاک پڑھے۔

**درود پاک:۔**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ**

پھر نہایت آہستگی کے ساتھ ایک سو مرتبہ پڑھے:۔

**لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ**

ایک سو مرتبہ آیت کریمہ پڑھنے کے بعد تین سو مرتبہ یہ کہے،

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی ذِی النُّوْنِ**

اس کے بعد اپنا دایاں ہاتھ پانی والے پیالے میں ڈال کر گیلا کرے اور اس تر ہاتھ کو آنکھیں بند کر کے اپنے چہرے پر پھیرے اور ایک مرتبہ یہ پڑھے۔

**وَنَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ**



اسی طرح تین مرتبہ عمل کرے اور جو پہلی تسبیح کے بعد شروع کیا تھا اسی طرح سات تسبیح پڑھے لیکن ہر ایک تسبیح کے ختم ہونے پر وہی عمل کرے جو پہلی تسبیح کے بعد کیا تھا جب ختم کرے تو آخر میں اکیس مرتبہ یہ درود پاک پڑھے۔

**درود پاک:۔**

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ**

سات دن تک بلا ناغہ یہ عمل کرے بفضل باری تعالیٰ بہت جلد مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

☆ حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ آیۃ کریمہ:۔

**لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ**

پڑھنے کے دو طریقے بیان فرماتے ہیں۔

ایک طریقہ تو یہ ہے کچھ لوگ اجتماعی شکل میں مل کر ایک ہی مجلس میں بیٹھیں اور ایک ہی مجلس میں باوضو حالت میں نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ ایک ساتھ سوا لاکھ مرتبہ آیۃ کریمہ پڑھیں۔

آیۃ کریمہ پڑھنے کا دوسرا طریقہ حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بیان فرمایا ہے کہ ایک شخص تنہائی کی حالت میں نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد کسی تاریک مکان میں باوضو ہو کر بیٹھے اور تین سو مرتبہ آیۃ کریمہ:۔

**لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ**

پڑھے اس دوران اپنے پاس پانی کا ایک پہلے سے بھرا ہوا پیالہ رکھ کر لمحہ بہ لمحہ اس پانی میں اپنا دایاں ہاتھ ڈال کر اپنے چہرے اور بدن پر پھیرتا رہے تین دن تک اسی طرح کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز ضرور مقصد پورا ہوگا ورنہ چالیس یوم تک روزانہ بلا ناغہ یہ عمل کرے اور اسی طریقہ سے آیۃ کریمہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل سے دعا مانگے۔

## زکوۃ آیت کریمہ

آیت کریمہ:۔

**لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ**

کی زکوۃ سوا لاکھ ہے اس کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ ایک وقت مقرر کر کے باوضو حالت میں آسانی کے ساتھ جس قدر پڑھ سکے اس تعداد کے مطابق مثال کے طور پر اگر روزانہ پانچ ہزار مرتبہ پڑھنا مقرر کیا ہے تو پھر پچیس یوم میں اس کی زکوۃ پوری ہو جائے گی اور عمل قبضہ میں آجائے گا اگر کسی کو کوئی پریشانی لاحق ہو گئی ہو یا کوئی مشکل یا مصیبت میں مبتلا ہو گیا ہو یا کوئی ایسا شدید خطرہ پیدا ہو گیا ہو کہ جس سے جانی اور مالی نقصان ہو جانے کا اندیشہ ہو تو چاہیے کہ چند اشخاص باوضو حالت میں مسجد میں یا گھر میں مل کر بیٹھ جائیں اور ایک شب میں سب لوگ مل کر پڑھیں اور پھر مل کر ہی مقصد کے حصول کے لیے دُعا مانگیں بفضل باری تعالیٰ دُعا ضرور قبولیت کا شرف حاصل کرے گی مصیبت سے نجات حاصل ہوگی۔ پریشانی رفع ہو جائے گی اور مشکل آسان ہو جائے گی یہ بہت ہی پُر اثر عمل ہے اس عمل کی برکت سے پروردگار عالم نے پھانسی کی سزا کو عمر قید میں تبدیل کرنے کے اسباب پیدا فرمائے بزرگان دین نے اس عمل پر اتفاق کیا ہے اور کہا ہے کہ یہ بہت غضب کا اور بہت جلد اثر کرنے والا عمل ہے اس آیت کریمہ میں چونکہ اسم اعظم مخفی ہے اس لیے جو کوئی بھی بلا و مصیبت میں اسے توجہ و یکسوئی کے ساتھ پڑھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ العزیز بہت زیادہ فائدہ اُسے حاصل ہوگا اس عمل کی جتنی بھی تعریف کی جائے وہ کم ہے۔





## ارشاد ربانی ہوتا ہے کہ

آسمان اور زمین کی پیدائش اور رات و دن کے اختلاف میں یقیناً اہل علم کے لیے نشانیاں ہیں جو اللہ کا ذکر کرتے ہیں، کھڑے بیٹھے اپنی کروٹوں پر لیٹے ہوئے اور آسمان وزمین کی تخلیق میں تفکر کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار عالم! تُو نے یہ بیکار نہیں بنایا تو پاک ہے پس جہنم کے عذاب سے بچالے۔"

(سورۃ آل عمران)



## آسیب سے حفاظت کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ آسیب کے اثر سے محفوظ رہے آسیب اسے تنگ نہ کرے یا اگر کسی کو آسیب ہو جائے اور تنگ کرتا ہو تو چاہیئے کہ وہ باوضو حالت میں نماز عشاء کے بعد یا ہر نماز کے بعد تین بار یہ حصار پڑھے۔

حصار:۔

يَاحَكِيْمُ يَاكَرِيْمُ يَاحَافِظُ يَاحَفِيْظُ يَا نَاصِرُ يَانَصِيْرُ يَارَقِيْبُ يَاوَكِيْلُ يَا اللّٰهُ يَا اللّٰهُ يَا اللّٰهُ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ ، حٰمٓعٓسٓقٓ حرز کردم خودرابہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حصار کردم خودرابہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَبِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھنے کے بعد اپنے ہاتھوں پر دم کرے اور اپنے تمام جسم پر ہاتھ پھیرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز آسیب سے حفاظت رہے گی آسیب کا اثر نہ ہوگا اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔

## سحر دور کرنا

اگر کسی پر کسی نے جادو کر دیا ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اس جادو کے اثر سے نکل جائے اور جس نے جادو کیا ہے اس پر ہی جادو لوٹ جائے اور وہ خود اچھا ہو جائے تو چاہیئے کہ اکیس یوم تک روزانہ اکیس اکیس مرتبہ یہ عمل پڑھ کر پانی پر دم کرے۔

عمل:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اٰلِ سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ بجری

بجری کواڑ بجری باندھوں دسوں دوار بجری آئے بجری جائے بجری سب جگ سمائے جو جادو ٹونہ پھر کر آئے وہ اُلٹ پلٹ وہاں کا وہاں پر جائے سب دُور ہوجائے جو کرے سو مرے بحق لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَاهُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا وَبَحَق لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ

پانی پر دم کرنے کے بعد جس پر جادو کیا گیا ہو اس کو پلائے اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل وکرم سے سحر زدہ تندرست ہوجائے گا اور سحر کا اثر زائل ہوجائے گا۔

## بھاگا ہوا واپس آئے

اگر کسی کا کوئی عزیز گھر سے بھاگ گیا ہو اور واپس نہ آتا ہو اس کے بارے میں کچھ معلوم نہ ہوتا ہو کہ وہ کہاں پر ہے تو چاہیے کہ ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک لکھ کر اُس شخص کو دے جس کا عزیز بھاگ گیا ہے اور وہ اس نقش کو ایک درخت کے ساتھ سُرخ رنگ کی رسی سے اس طرح باندھے کہ وہ نقش ہوا میں ہلتا رہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز بھاگا ہوا واپسی کی راہ لے گا اور اُسے واپس آئے بغیر چین نہ ملے گا نہایت مجرب اور آزمودہ نقش ہے۔

جب بھاگا ہوا واپس آجائے تو چاہیے کہ حسب منشاء حسب توفیق شیرینی منگوا کر اس پر ختم دلائے اور جو کچھ بھی پڑھے اس کا ثواب حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ اقدس میں تحفۃً وہدیۃً پیش کرے اگر اس درخت کے نیچے نیاز دلائے جہاں پر کہ نقش کو ٹہنی کے ساتھ باندھا ہے تو زیادہ اچھا ہے ورنہ اپنے گھر میں بھی نیاز دلا سکتا ہے۔

نقش درخت کے ساتھ باندھنے سے قبل گیارہ سو مرتبہ کلمہ طیبہ:-

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ



کا ورد کرے اور تین سو تیرہ مرتبہ آیت کریمہ:-

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ

اوّل وآخر تین تین بار دُرود پاک پڑھے یقین کامل اور نہایت توجہ ویکسوئی کے ساتھ پڑھنے کے بعد درخت کے اوپر یہ نقش باندھے۔

نقش مبارک:-

بحق جبرئیل والتوراۃ

بحق میکائیل والانجیل

۱۱۱ ۹۸ ۱۱ عواہ ۱۱۱ ط ۵۵ ۹ ع و

کھٰیعص لا الٰہ الا اللہ
محمد رسول اللہ

ر
۱ع۱۱
۵ ۱۱ ۵ ۱۱ ۵
۱ط ۱ط ۱ط ۱ط ۵
۱ط ط ۱۱۱ ۱۱ ط

ےے
۱۵ ۱۹ ۱۱۱
لے ۱ط ۱۱۱

بحق اسرافیل والزبور

بحق عزرائیل والفرقان

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ

## برائے شفا بیماری

ہر طرح کی بیماری سے نجات حاصل کرنے اور شفایابی کے لیے اس آیت کریمہ کا پڑھنا نہایت فائدہ مند ہے روزانہ نماز فجر کے بعد باوضو حالت میں اکیس مرتبہ آیت کریمہ:-

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ

پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز بہت جلد مرض میں افاقہ ہوگا چند یوم کے عمل سے بفضل

باری تعالیٰ شفا حاصل ہوگی۔

## ملازمت پر بحالی کے لیے

اگر کسی کو بلاوجہ ملازمت سے معطل کر دیا گیا ہو اور کسی طرح بحالی نہ ہوتی ہو تو چاہیئے کہ ہر نماز کے بعد تین سو تیرہ مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

اس طرح سے پڑھے کہ اوّل و آخر درود پاک سات سات مرتبہ پڑھے اور ذیل کا نقش بھی زعفران و گلاب سے بنا کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے۔ اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لیے دُعا مانگے۔

بفضلِ باری تعالیٰ بہت جلد ملازمت پر باعزت بحالی ہو جائے گی۔

نقش مُبارک:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لا | اله | اله انت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین |
| اله | الا انت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین | لا |
| الاانت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین | لا | اله |
| سبحانک | انی کنت | من الظالمین | لا | اله | انت |
| انی کنت | من الظالمین | لا | اله | اله انت | سبحانک |
| من الظالمین | لا | اله | اله انت | سبحانک | انی کنت |



## برائے ہر مرض

ہر مرض کے لیے یہ آیت کریمہ پڑھنا انتہائی نافع ہے۔

حضرت سعد بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کے بارے میں ارشاد فرمایا ہے کہ جو مومن اس آیت کریمہ کو اپنی بیماری میں چالیس مرتبہ پڑھے اور (اگر) وہ (بیماری کی حالت میں) مر جائے تو اس کو شہید کا اجر ملتا ہے اگر تندرست ہو گیا تو اس کے تمام گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔ (حاکم)

## برائے حصول صحت

صحت اور تندرستی کے حصول کے لیے چاہیئے کہ نماز مغرب کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ حصول صحت کی نیت کرے پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے اور ایک مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے، پھر دوسری رکعت میں بھی اسی طرح ادا کرے نماز سے فارغ ہونے کے بعد اکیس مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اور اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور نہایت عجز و انکساری سے دُعا مانگے اس عمل کا معمول بنا لینے سے انشاء اللہ تعالیٰ العزیز صحت برقرار رہتی ہے اور جسمانی تندرستی قائم رہتی ہے۔

## برائے زبان بندی دشمن

اگر کوئی اپنے دشمن کی وجہ سے بہت زیادہ پریشان ہو دشمن تنگ کرنے سے باز نہ آتا ہو اور اس کوشش میں رہتا ہو کہ کسی طرح نقصان پہنچائے تو چاہیے کہ ذیل میں دیا ہوا نقش لکھنے سے قبل وضو کرے پھر قبلہ رخ بیٹھ کر سات سو مرتبہ کلمہ طیبہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

پڑھے اور تین سو تیرہ مرتبہ آیت کریمہ پڑھے:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

اس کے بعد عرق گلاب اور زعفران سے ذیل میں دیا ہوا نقش لکھے۔

نقش:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

یاجبرائیل علیہ السلام　　یامیکائیل علیہ السلام

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَاحَنَّانُ | ٢٦٩٦ | ٢٦٩١ | ٢٦٩٨ |
| یَامَنَّانُ | ٢٦٩٧ | ٢٦٩٥ | ٢٦٩٣ |
| یَادَیَّانُ | ٢٦٩٢ | ٢٦٩٩ | ٢٦٩٣ |
| یَابُرْهَانُ | عَلَیْقَا | طلیقا | طیقا |

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

یاعزرائیل علیہ السلام　　یابدوح یابدوح یابدوح　　یااسرافیل علیہ السلام

نقش مبارک لکھنے کے بعد لوبان کی دھونی دے اور بائیں بازو پر باندھے اس کو



باندھ کر جب بھی کبھی دشمن کا سامنا ہوگا دشمن کی زبان بندی ہو جائے گی وہ نقصان پہنچانے کی جرأت نہ کرے گا۔

بفضل باری تعالیٰ دشمن پر غلبہ ہوگا۔

## بانجھ پن کا علاج

جو عورت بانجھ ہو یا جس عورت کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو تو اس عورت کے گلے میں مندرجہ ذیل نقش باوضو حالت میں سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے لکھ کر اور موم جامہ کر کے ڈال دے اور آیت الکرسی اور آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

بھی اس پر گیارہ بار پڑھ کر دم کرے۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز وہ عورت چند یوم کے اندر اندر حاملہ ہو جائے گی ولادت کے بعد اس تعویز کو اتار دیں۔

نقش:۔

هو هو هو هو هو هو هو

اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه اللّٰه

حَیّ حَیّ حَیّ حَیّ حَیّ حَیّ حَیّ

قَیُّوْمُ قَیُّوْمُ قَیُّوْمُ قَیُّوْمُ قَیُّوْمُ قَیُّوْمُ قَیُّوْمُ

وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِ اَجْمَعِیْنَ

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

## آفات وبلیات سے حفاظت

ذیل میں دیا ہوا نقش بہت ہی بابرکت ہے جو کوئی یہ چاہے کہ وہ آفات وبلیات سے محفوظ رہے اُسے چاہیے کہ وہ ہفتہ کے دن نماز فجر کے بعد بکثرت آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے پھر نہایت توجہ ویکسوئی کے ساتھ یہ نقش دیکھے۔

اس عمل کی بدولت انشاء اللہ تعالیٰ العزیز ایک ہفتہ سے دوسرے ہفتہ تک ہر قسم کی آفات وبلیات سے محفوظ رہے گا پروردگار عالم اپنی حفظ وامان میں رکھے گا جہاں بھی جائے گا لوگ عزت واحترام سے پیش آئیں گے لوگوں اور حکام وقت کا خوف اُسی کے دل سے دور ہوجائے گا بلکہ اس کی ہیبت ہر دیکھنے والے کے دل پر چھا جائے گی اور کوئی بیماری وبائی مرض حملہ آور نہ ہوگا۔

نقش مبارک:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| اُفَوِّضُ | اَمْرِیْ | اِلَی | اللّٰہِ | اِنَّ اللّٰہَ | بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ |
|---|---|---|---|---|---|
| مُحَمَّدٌ | وعلی | ۵۲ | ۷۶ | ۱۲۲ | ۸ |
| ۱۷ | ۱۷ | ۷ | ۱۲ | ع | ۱۷ |
| ۷ | ۱ | ۷۲ | ۸۵ ۹ | ۱۹ | ۱۷۱ |
| ۱۸ | ۱۸ | ۹۰ | ۱۷ | ع | ۱۷۱ |
| لَا | اِلٰہَ | اِلَّا اَنْتَ | سُبْحَانَکَ | اِنِّیْ کُنْتُ | مِنَ الظَّالِمِیْنَ |



## برائے وسعت رزق

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے رزق میں خیر وبرکت ہو رزق حلال کی فراوانی ہو وسعت ہو کبھی رزق کی تنگی نہ آئے تو اسے چاہیئے کہ وہ ہر روز کسی بھی وقت معینہ پر باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھنے کا معمول بنالے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اس کے رزق میں کبھی بھی کمی واقع نہ ہوگی پروردگار عالم اس آیت کریمہ کے طفیل رزقِ حلال میں خیر وبرکت عطا فرمائے گا اور کبھی بھی رزق میں کمی کی شکایت نہ ہوگی۔

## گناہوں کی معافی کے لئے

گناہوں کے معافی کے لیے اللہ تعالیٰ عزوجل کی بارگاہ اقدس میں صدق دل سے دعا کرے۔ اللہ تعالیٰ عزوجل گناہ معاف فرمادیتا ہے اگر کوئی یہ سمجھتا ہے کہ اس کے گناہ بہت زیادہ ہیں اور وہ توبہ کی طرف مائل ہے گناہوں کی معافی کے لیے ہر نماز کے بعد ایک بار سورہ یٰسین پڑھے اور آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

ایک سو ایک مرتبہ پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ عزوجل سے دُعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز سورہ یٰسین اور آیت کریمہ کی برکت سے اس کے گناہ بخش دیے جائیں گے۔

## دوکان کی حفاظت کے لیے

جو شخص چاہتا ہو کہ اس کی دوکان چوری چکاری ڈاکے سے محفوظ و مامون رہے

تو اس کو چاہیے کہ ایک گتے پر قلم سے یہ نقش مبارک مشتری کی ساعت میں لکھ کر اوراوپر آیت الکرسی اکتالیس بار اور آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھ کر دم کر کے اپنے مال میں رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز دوکان محفوظ رہے گی اور مال میں بھی برکت عظیم ہوگی۔ تعویز رکھنے سے پہلے گیارہ روپیہ فقیروں میں اللہ تعالیٰ کے نام کے تقسیم کر دے۔

نقش:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۰۹ | ۵۲۲ | ۵۱۹ | ۵۱۶ |
| ۵۲۰ | ۵۱۵ | ۵۱۰ | ۵۲۱ |
| ۵۱۴ | ۵۱۷ | ۵۲۴ | ۵۱۱ |
| ۵۲۳ | ۵۱۲ | ۵۱۳ | ۵۱۸ |

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

## برائے حاجت روائی

اگر کسی کی کوئی ایسی جائز حاجت ہو جو کسی طرح پوری نہ ہوتی ہو تو اُسے چاہیے کہ سوموار کے دن ہر نماز کے بعد ایک سو گیارہ مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اور پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ عزوجل سے اپنے مقصد کے حصول کی دُعا مانگے جبکہ نماز فجر کے بعد یہ بابرکت نقش نہایت توجہ و یکسوئی سے دیکھے۔



نقش:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نَصْرٌ | مِّنَ اللّٰہِ | وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ | وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ | وَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا | وَھُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ |
| | ۱ | ۱۸۱ | ۸ | ۷ | ۱۵ |
| | ۵ | ع | ۷ | ۱۷۳ | ۵ی |
| | ء | ۱ع | ۲۷۲ | ۱۷۳ | ۸ء |
| | ۲ء | ۱۸ | ۳ع | ۱۸۷ع | ۱۷ع |
| لا | الہ | الا انت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین |

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اس عمل کی بدولت پروردگار عالم بہت جلد حاجت روائی فرمائے گا جہاں بھی جائے گا لوگ اسے عزت وقدر کی نگاہ سے دیکھیں گے اور اس کو دوست رکھیں گے ظالم حاکم کے شر سے بھی محفوظ رہے گا۔

## برائے بے قاعدگی حیض

زنانہ امراض میں یہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

بہت ہی شافی ہے حیض کی کمی اور حیض کی بے قاعدگی کی حالت میں چاہیے کہ ہر روز تین سو اکتالیس مرتبہ یہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اور آب زم زم پر دم کر کے مریض کو پلائے گیارہ یوم تک بلاناغہ تین سو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پلائے تو انشاء اللہ تعالیٰ العزیز حیض کی کمی شکایت اور حیض کی بے قاعدگی دور ہو جائے گی۔

## گناہوں سے بچاؤ کے لیے

اگر کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ عزوجل اسے توبہ کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور اُسے توبہ پر قائم رہنے کی ہمت و توفیق دے اس کے دل میں گناہوں سے نفرت پیدا ہو جائے اللہ تعالیٰ عزوجل گناہوں کی معافی عطا فرمائے تو اُسے چاہیئے کہ وہ منگل کے دن ہر نماز کے بعد بکثرت آیت کریمہ:۔

**لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ**

پڑھے اور نماز فجر کے بعد باوضو حالت میں یہ نقش لکھے:۔

نقش:۔

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

| یَانُورُ | یَامُنَوِّرُ | اَلنُّورُ | یَاخَالِقَ | اَلنُّورِ | اَلْمُنَوِّر |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹۱ | ۱۸ | ۸۷۱ | ۷۰ | ۹ | ۵۶ |
| ۵۰۲ | ۷ | ۲۹ | ۷ | ۲ | ۵ |
| ۲۲ | ۲۳ | ۱ | ۲ | ۲ | ۵۶ |
| ۲۹ | ۵۹۶ | ۱۶ | ۹۶ | ۹۶ | ۱۱ |
| لا | اللہ | الاانت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین |

پروردگار عالم خصوصی فضل و کرم فرمائے گا توبہ کی توفیق اور اس پر استقامت بخشے گا



اور ثابت قدمی عطا فرمائے گا اُس دن ہر طرح کی آفات وبلیات اور مشکلات سے بچا رہیگا انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اپنی حفظ و امان میں رکھے گا اور گناہوں کی معافی عطا فرمائے گا۔

## مشکل حاجت کے لئے

یہ عمل بزرگانِ دین کا تجربہ شدہ ہے اور نہایت جلد اثر کرنے والا ہے کسی بھی طرح کی جائز مشکل ترین حاجت کے لیے باوضو حالت میں فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد مصلے پر قبلہ رو ہو کر بیٹھے اول سات بار درود پاک پڑھے اس کے بعد لفظ یٰسین تین بار پڑھے اور پھر سورۂ یٰسین پڑھنا شروع کرے۔

جب پہلی مبین پر پہنچے تو سورۂ فاتحہ شروع سے لے کر نستعین تک پڑھے اور شہادت کی انگلی کھڑے کرے اور جب و اضرب لھم سے پڑھتا ہوا آیت مبارکہ:۔

**ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزُ الْعَلِيْمُ**

پر پہنچے تو اس کو سات بار توجہ اور یکسوئی سے پڑھے اس کے بعد سات بار:۔

**يَاقَدِيْرُ يَاعَزِيْزُ يَاعَلِيْمُ**

پر پہنچے تو اس کو بھی سات بار پڑھے اس کے بعد سات بار:۔

**يَاسَلَامُ يَارَبِّ الرَّحِيْمِ**

پڑھے پھر جب لفظ مَثَلَھُمْ پر پہنچے تو تین بار پڑھ کر ختم کرے اور پھر سورۂ فاتحہ پڑھنی شروع کر دے جب نستعین پر پہنچے تو انگشت شہادت کھڑی کرے مکمل اذان کہے اور پھر سورۂ فاتحہ پوری کرے یعنی اھدنا الصراط المستقیم سے شروع کر کے پوری سورۂ فاتحہ پوری کرے۔ اس کے بعد ایک سو بار دُرود پاک پڑھے پھر ایک سو بار:۔

**لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم یا ذوالجلال والاکرام یا ارحم الراحمین**

پڑھے اس کے بعد ایک سو مرتبہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰالِمِیْنَ

پڑھے۔ جب یہ عمل تمام کرے تو پھر سات بار درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگتے ہوئے اس تمام پڑھے ہوئے کا ثواب حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کی روح پاک کو پہنچائے اور اپنے مقصد کے حصول کی کامیابی کے لیے دُعا کرے۔

جو بھی مشکل ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ العزیز حل ہو جائے گی۔

## درد جگر کے لیے

جس شخص کو درد جگر کی شکایت ہو تو ایسے شخص کے لیے لازم ہے کہ وہ صبح دوپہر شام کسی چینی کی پلیٹ پر باوضو حالت میں گلاب وزعفران سے آیت الکرسی بمعہ بسم اللہ شریف اور آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰالِمِیْنَ

لکھے اور اس کو پانی سے دھو کر پی لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اکیس یوم میں اس بیماری سے مکمل نجات مل جائے گی اور ہمیشہ کے لیے شفاء کاملہ نصیب ہوگی۔

## حفاظت از دشمن

دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عصر باوضو حالت میں ذیل کا نقش زعفران وگلاب سے سفید کاغذ پر بنائیں اور اس پر اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور سورہ ملک اکتیس مرتبہ اور اسم الٰہی یارحمٰن پانچ سو پانچ مرتبہ پڑھ کر دم کر لیں اور اس کو موم جامہ کر کے اپنے گلے میں پہن لیں یا دائیں بازو پر باندھیں۔



نقش:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یَاحفِیْظُ | یَارَحْمٰنُ | یَارَحْمٰنُ | یَارَحْمٰنُ | یَارَحْمٰنُ | یَاحفِیْظُ |
| یَارَحْمٰنُ | ۲۴۸۹۲ | ۲۴۹۰۳ | ۲۴۹۰۲ | ۲۴۸۹۷ | یَارَحْمٰنُ |
| یَارَحْمٰنُ | ۲۴۹۰۱ | ۲۴۸۹۸ | ۲۴۸۹۱ | ۲۴۹۰۶ | یَارَحْمٰنُ |
| یَارَحْمٰنُ | ۲۴۸۹۵ | ۲۴۹۰۰ | ۲۴۹۰۵ | ۲۴۸۹۴ | یَارَحْمٰنُ |
| یَارَحْمٰنُ | ۲۴۹۰۶ | ۲۴۸۹۳ | ۲۴۸۹۶ | ۲۴۸۹۹ | یَارَحْمٰنُ |
| یَاحفِیْظُ | یَارَحْمٰنُ | یَارَحْمٰنُ | یَارَحْمٰنُ | یَارَحْمٰنُ | یَاحفِیْظُ |

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰالِمِیْنَ

## خفقان کا علاج

جو کوئی اس مرض میں مبتلا ہو گیا ہو تو اس کے لیے ایک چینی کی پلیٹ میں باوضو زعفران وگلاب سے آیت الکرسی اور آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰالِمِیْنَ

لکھ کر تازہ پانی سے دھو کر روزانہ اس مریض کو پلایا جائے۔

اور پلاتے وقت یہ الفاظ دھرائیں۔

نویت الشفاء من العلة خفقان

جلد ہی اس کا اثر ظاہر ہونا شروع ہوگا دن بدن مرض کی شدت ختم ہوتی جائے گی اور اس طرح چالیس دن میں مکمل شفاء حاصل ہوگی۔

## علاج سر درد

اگر کسی کے سر میں ایسا درد ہو جو کسی بھی طرح ٹھیک نہ ہوتا ہو اور سر درد کی یہ شکایت کسی کمزوری یا گری یا کسی دیرینہ چوٹ کے باعث پیدا ہوئی ہو تو چاہیے کہ آیت کریمہ مندرجہ ذیل دعائیہ کلمات کے ساتھ باوضو حالت میں لکھے اور تعویز کی شکل میں سر پر درد کی جگہ پر باندھ دے اس کے علاوہ پانی پر دم کر کے روزانہ پلائے چند یوم میں ہی انشاء اللہ تعالیٰ العزیز افاقہ ہوگا۔

**کلمات:۔**

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَسْمَآئِکَ الْحُسْنٰی یَانُوْرُ النُّوْرِ یَاخَالِقَ النُّوْرِ یَامُنَوِّرَ النُّوْرِ یَانُوْرَ کُلِّ نُوْرٍ یَانُوْرُ لَیْسَ مِثْلَہٗ نُوْرٌ یَانُوْرًا قَبْلَ کُلِّ نُوْرٍ یَانُوْرًا بَعْدَ کُلِّ نُوْرٍ

## دلی مراد پوری ہو

ایسی دلی مراد جو پوری نہ ہوتی ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں ہفتہ کے دن نماز فجر کے بعد ایک ہزار مرتبہ نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ یہ پڑھے۔

یَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ

اتوار کے دن نماز فجر کے بعد ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔

یَامُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ

سوموار کے دن ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔

یَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ

منگل کے دن ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔



یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ

بدھ کے دن نماز فجر کے بعد ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھے۔

یَابَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

جمعرات کے دن نماز فجر کے بعد ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔

یَاذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

جمعۃ المبارک کے دن نماز فجر کے بعد قبلہ رخ بیٹھ کر ایک ہزار مرتبہ آیت کریمہ۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کی دعا مانگے اس کے ساتھ ہی ذیل میں دیا ہوا نقش عرق گلاب و زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز بہت جلد مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی اور دلی مراد پوری ہو جائے گی۔

**نقش مبارک:۔**

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ق ۳ | ۱۱ | ب ۲ | من ۸۰۰ |
| ص ۸۰۰ | ۲ ب | ۲۱ | ق ۱۰۰ ۱۳ |
| ۱۶ | ق ۱۰۰ | ض ۹۰۰ | ۲ ب |
| ۲ ب | ص ۸۰۰ | ق ۱۰۰ | ۱۱ |

## تنگ کرنے والے آسیب کا علاج

اگر کسی شخص کو جن یا آسیب تنگ کرتا ہو اور اثرات کی شدت سے مریض بیہوش ہو جاتا ہو تو اس عزیمت کو لکھ کر پانی میں بھگو لیں اور پانی کے چھینٹے اس شخص کے چہرے پر

ماریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض ہوش میں آجائے گا۔

**عزیمت:۔**

**بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ عَلِیْقًا مَلِیْقًا خَالِقًا مَخْلُوْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَافِیْ قُلُوْبِھِمْ**

اس کے بعد ذیل کا نقش سورہ جن باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و مشک سے بنائیں اور اس پر سورہ جن اور آیت کریمہ:۔

**لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ**

تین سو تیرہ مرتبہ اور اس نقش کے نیچے تحریر شدہ عبارت کو سترہ مرتبہ پڑھ کر دم کرلیں اور نقش کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں پہنا دیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس موذی جن یا آسیب سے مکمل نجات حاصل ہو جائے گی۔

**نقش:۔**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۱۵۸ | ۱۵۱۶۱ | ۱۵۱۶۴ | ۱۵۱۵۰ |
| ۱۵۱۶۳ | ۱۵۱۵۱ | ۱۵۱۵۷ | ۱۵۱۶۲ |
| ۱۵۱۵۲ | ۱۵۱۶۶ | ۱۵۱۵۹ | ۱۵۱۵۶ |
| ۱۵۱۶۰ | ۱۵۱۵۵ | ۱۵۱۵۳ | [illegible]۶۵ |

**یاحافظ یاحفیظ یارقیب یاوکیل یااللہ**
**یا اللہ یا اللہ یا اللہ خیر حافظا و**
**ھوا ارحم الراحمین**

**لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ**



# ادائیگی قرض

اگر کوئی قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو قرض ادا کرنے کی سکت نہ رکھتا ہو جبکہ قرض خواہ بہت زیادہ تنگ کرے کوئی سبیل قرض کی ادائیگی کی پیدا نہ ہوتی ہو اور نہ ہی کوئی اس بارے میں سمجھ آتی ہو کہ کہاں سے قرض ادا کرے یا ایسی صورت حال پیدا ہو جائے کہ کسی نے آپ سے رقم بطور قرض لی ہو اور وہ واپس کرنے میں ٹال مٹول سے کام لیتا ہو اور دینا نہ چاہتا ہو تو چاہیئے کہ ذیل میں دیا ہوا نقش پاک باوضو حالت میں کندہ کرا کر اپنے پاس رکھے اور نماز فجر کے بعد چار سو پچاس مرتبہ:۔

**حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ**

پڑھے پھر اسی دن نماز عشاء کے بعد تین سو مرتبہ یہ آیت کریمہ:۔

**لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ**

اس طرح سے پڑھے کہ نہایت توجہ ویکسوئی ہو اور خلوت میں کمرے کے اندر تنہائی میں یا مسجد کے گوشے میں یا کسی بھی ایسی پاک وصاف جگہ پر بیٹھ کر پڑھے کہ جہاں پر کسی کے آنے اور دخل اندازی کا اندیشہ نہ ہو۔

پڑھنے کے دوران کسی سے کوئی کلام نہ کرے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ جائے اور پانی سے بھرا ہوا ایک پیالہ اپنے سامنے رکھ لے ہر چند لمحوں کے بعد اس پانی میں انگلیاں بھگو کر ہاتھ اور چہرے پر ملے۔

پڑھنے سے پہلے اور بعد میں گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے ہر روز جب عمل ختم کرے تو ذیل میں دیے ہوئے نقش پر دم کرے چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے۔

جب تک یہ نقش پاس رہے گا بفضلِ باری تعالیٰ قرض کے غم سے بچا رہے گا اور مطلوبہ مقصد میں جلد کامیابی ہوگی اور جب بھی کبھی کوئی ضرورت لاحق ہوگی تو پروردگار عالم اس کی ضرورت پوری کرنے کا سبب پیدا فرما دے گا۔

نقش مبارک:۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| لا الٰہ الا ۷۴۱ ۱۰۵ | انت سبحانک ۷۵ ۱۱۸ | انی کنت ۷۵۱ ۱۱۵ | من الظالمین ۷۴۸ ۱۱۲ |
| من الظالمین ۷۵۲ ۱۱۶ | انی کنت ۷۴۷ ۱۱۱ | انت سبحانک ۴۳ ۱۰۶ | لا الٰہ الا ۷۵۴ ۱۱۷ |
| انت سبحانک ۷۴۶ ۱۱۰ | لا الٰہ الا ۷۴۹ ۱۱۳ | من الظالمین ۷۵۷ ۱۲۰ | انی کنت ۷۴۳ ۱۰۷ |
| انی کنت ۷۵۶ ۱۱۹ | من الظالمین ۷۴۴ ۱۰۸ | لا الٰہ الا ۷۴۵ ۱۰۹ | انت سبحانک ۷۵۰ ۱۱۴ |

حسبنا اللہ ونعم الوکیل

## منصب پر بحالی کے لئے

اگر کسی کو ناجائز طور پر اس کے منصب سے معزول کر دیا گیا اور بحالی کی کوئی ممکن صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو چاہیئے کہ وہ روزانہ باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھنے پر مداومت کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز بہت جلد باعزت طور پر منصب پر بحالی ہو جائے گی۔



## جوڑوں کا درد

جوڑوں کے درد کو دور کرنے کا یہ عمل بے حد نافع ہے اس کے لیے روغن زیتون لیں اور اس پر اکتالیس مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

اور اکتالیس مرتبہ سورہ مزمل اور اول و آخر درود پاک تجینا اکتالیس بار پڑھ کر دم کریں۔ پھر اس دم شدہ زیتون کے تیل کو اکیس روز تک صبح رات کو جوڑوں پر مالش کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز بہت ہی فائدہ ہوگا۔

## علاج بخار ملیریا

اگر کوئی ملیریا کے بخار میں مبتلا ہو اور کسی طرح بھی آرام نہ آتا ہو تو ایسی حالت میں آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کا ورد سات بار بعد از نماز فجر کر کے پانی کو دم کر کے پلائیں۔

یہ عمل مسلسل سات روز تک کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اس عمل سے ملیریا بخار جاتا رہے گا اور شفائے کاملہ نصیب ہوگی اور اگر یہ عمل اکیس روز تک مسلسل کیا جائے تو پھر کبھی بھی کسی بھی قسم کا بخار نہیں ہوگا اور تاعمر صحت یابی رہے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز۔

## جنسی رغبت ختم کرنا

اگر کوئی مرد کسی غیر عورت سے یا کوئی عورت کسی غیر مرد کے ساتھ ناجائز تعلقات

رکھتی ہو اور دونوں کسی بھی صورت راہ راست پر نہ آتے ہوں تو ان کے مابین جنسی رغبت ختم کرنے کے لیے چاہیے کہ مندرجہ ذیل آیات کریمہ باوضو حالت میں تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اس کو پلا دے۔ سات یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز بگڑا ہوا راہ راست پر آجائے گا اگر سات یوم تک مطلوبہ مقصد میں کامیابی نہ ہو تو مزید سات یوم تک اسی طرح کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز چالیس یوم کے اندر اندر بالآخر مقصد حل ہو جائے گا۔

**آیات کریمہ:۔**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ط اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ط

## نامردی کا علاج

اگر کوئی کسی مرض کے باعث نامردی کا شکار ہو یا کسی نے جادو کر دیا ہو کہ وہ جماع پر قادر نہ ہو سکے تو چاہیے کہ باوضو حالت میں پان کے پتے پر عرق گلاب اور زعفران سے یہ لکھے:۔

حٰمٓ عٓسٓقٓ یَاصَمَدُ یَافَرْدُ یَاذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ اَنْ تُعَافِیَنِیْ مِنَ الْعِلَّةِ تُقْدِرَنِیْ عَلَی الْجِمَاعِ وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ ط

لکھنے کے بعد اس میں دو چمچ شہد خالص ڈالے اور کھالے تین دن تک بلاناغہ کھائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز آیت کریمہ کی برکت سے نامردی کی شکایت رفع ہو جائے گی۔



## ایمان کو مضبوط کرنے کا عمل

جو کوئی اس بات کا خواہش مند ہو کہ وہ باایمان زندہ رہے اور باایمان مرے اور اس کے ایمان میں بے انتہا پختگی اور ثابت قدمی پیدا ہو تو ایسے فرد کو اکل حلال اختیار کرنا چاہیے اور پھر ہر روز بلاناغہ حسب ذیل عمل چالیس روز تک مسلسل کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اس عمل سے ایمان کی سلامتی اور مضبوطی عطا ہو گی اللہ تعالیٰ خصوصی رحمت فرما کر ایمان کو مضبوط بنا دیں گے اور تازندگی وپختگی بخشتے رہیں گے۔

**عمل:۔**

ہر روز بعد نماز عشاء سورہ رحمٰن کا ورد ایک مرتبہ بمعہ اول و آخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔

سورہ رحمٰن میں جب آیت مبارکہ:۔

**بینهما برزخ لا یبغین**

پر پہنچے تو معمولی سا توقف کر کے اس دُعا کو انیس بار پڑھے۔

**دُعا:۔**

**اللهم انی اسئلک کمال معرفتک وحقیقة الیقین برحمتک یا ارحم الراحمین**

اس کے بعد ایک مرتبہ یہ پڑھے:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

اس کے بعد بقیہ سورہ رحمٰن پوری کرے پھر نماز سے فارغ ہو کر اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور نہایت عجز و انکساری سے دُعا مانگے۔

## حل المشکلات

ایسی مشکل جو اچانک آن پڑی ہو اور اس کے حل کا کوئی امکان نظر نہ آتا ہو تو چاہیے کہ نماز عشاء کے بعد قبلہ رخ ہو کر بیٹھے اور اکیس مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اس کے بعد مشکل میں آسانی کے لیے اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے۔

بفضل باری تعالیٰ العزیز بہت جلد مشکل آسان ہو جائے گی۔

## منصب پر بحالی کے لئے

اگر کسی کو ناجائز طور پر اس کے منصب سے معزول کر دیا گیا ہو اور بحالی کی کوئی ممکن صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو چاہیے کہ وہ روزانہ باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھنے پر مداومت کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز بہت جلد با عزت طور پر منصب پر بحالی ہو جائے گی۔

## ہر قسم کے جاڑا بخار کے لیے

جس شخص کو سردی لگ کر جاڑا بخار ہوتا ہو اور کسی پل چین نہ ہو تو اس کے لیے لازم ہے کہ یہ نقش زعفران وگلاب سے باوضو حالت میں سفید کاغذ پر لکھ کر خوشبو لگا کر اوپر چار مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

سورہ مزمل تین بار پڑھ کر دم کریں اور مریض کے گلے میں یا بازو میں موم جامہ کر



کے پہنائیں جاڑا بخار بفضل باری تعالیٰ ختم ہو جائے اور مریض شفایاب ہو جائے گا۔

نقش:۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۸۲۳ ۵۶۷ | ۳۲۸۱۸ ۵۶۲ | ۳۲۸۲۵ ۵۶۹ |
| ۳۲۸۱۴ ۵۶۸ | ۳۲۸۲۲ ۵۶۶ | ۳۲۸۲۰ ۵۶۴ |
| ۳۲۸۱۹ ۵۶۳ | ۳۲۸۲۶ ۵۷۰ | ۳۲۸۲۱ ۵۶۵ |

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

## برائے تقویت ایمان

ایمان کی تقویت و مضبوطی کے لیے چاہیے کہ ہر نماز کے بعد سات مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اس کے بعد تین مرتبہ یہ دُعا پڑھے۔

دُعا:۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ کَمَالَ مَعْرِفَتِکَ وَحَقِیْقَۃِ الْیَقِیْنِ

بِرَحْمَتِکَ یَااَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

اس عمل کی مداومت کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ العزیز ایمان کی سلامتی و مضبوطی ہو گی پروردگار عالم آیت کریمہ کی برکت سے خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔

## سفر میں حفاظت رہے

جو یہ چاہتا ہو کہ اس کا سفر بخیر وعافیت گزرے راستے میں کسی قسم کا جانی یا مالی نقصان نہ ہو تو وہ سفر پر روانہ ہوتے وقت باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ

پڑھے اور ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک عرق گلاب وزعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

بفضل باری تعالیٰ سفر میں محفوظ رہے گا کسی بھی قسم کا نقصان نہ ہو گا اور بحفاظت منزل پر پہنچے گا۔

نقش مُبارک:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | |
|---|---|
| لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ | |
| اَللّٰهُ اَكْبَرُ | سُبْحَانَ اللّٰهِ |
| لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ | |

## نافرمان اولاد کے لیے

جس کسی کی اولاد نافرمان ہو گئی ہو اور والدین ان کے ہاتھوں سخت تنگ ہوں اور کوئی بھی وعظ ونصیحت یا حربہ اُن پر اثر انداز نہ ہوتا ہو تو ایسے میں اس پر لازم ہے کہ اول وآخر درود پاک قرآن اکتالیس اکتالیس مرتبہ اور درمیان میں اکہتر مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ



اور سورہ مزمل شریف نو مرتبہ پڑھ کر ان پر دم کرے بچوں کو اکٹھا کرنا ضروری نہیں ہے۔ اُن سب کا یکجا تصور کر کے ہی ان کے سینوں پر پھونک مار دے اور اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دعائے ہدایت بھی ان کے لیے مانگیں اس کے علاوہ ان کو اسی کا دم کیا ہوا پانی بھی کسی نہ کسی طرح صبح وشام روزانہ پلایا کریں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز چالیس یوم کے مسلسل عمل سے وہ بچے ہمیشہ کے لیے تابعدار ہو جائیں گے اور نافرمانی چھوڑ دیں گے اور والدین کو ان سے ہر قسم کی شکایت ختم ہو جائے گی۔

## سانپوں سے حفاظت

جس گھر میں سانپ موجود ہوں اور ہر وقت ان سے خطرہ رہتا ہو کہ وہ کہیں نقصان نہ پہنچا دیں تو ایسے گھر کو سانپوں سے پاک کرنے کے لئے دریا سے مصفا ریت لے کر اس پر باوضو حالت میں:۔

☆ سورہ فاتحہ بمعہ بسم اللہ شریف (سات مرتبہ)

☆ آیۃ الکرسی (تین مرتبہ)

☆ آیت کریمہ (سات مرتبہ):۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ

☆ چاروں قل ایک مرتبہ

☆ اور

سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ

سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

اس طریقہ سے سات مرتبہ یہی عمل پڑھ کر دم کریں اور اس ریت کو گھر کے تین کونوں میں ڈال دیں چوتھا کونا سانپوں کے فرار ہونے کے لئے چھوڑ دیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز سانپ اس راہ سے بھاگ جائیں گے اور پھر کبھی بھی اس

گھر میں داخل نہ ہوں گے۔

## برائے کمزوری قلب

قلب کو تقویت پہنچانے اور اس کی کمزوری کو دور کرنے کے کی غرض سے روزانہ نماز فجر کے بعد اکیس مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اور ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک باوضو حالت میں عرق گلاب و زعفران سے لکھ کر تعویز کی طرح اپنے بائیں بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز قلب کو تقویت حاصل ہوگی اور دل مضبوط ہو جائے گا پروردگار عالم اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔

نقش مبارک:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَآ اِلٰهَ | اِلَّآ | اَنْتَ | سُبْحَانَكَ |
| اِنِّیْ | كُنْتُ | مِنَ | الظّٰلِمِیْنَ |
| لَآ اِلٰهَ | اِلَّآ | اَنْتَ | سُبْحَانَكَ |
| اِنِّیْ | كُنْتُ | مِنَ | الظّٰلِمِیْنَ |

## غربت دور ہو

غربت و افلاس دور کرنے اور تونگری حاصل کرنے کی غرض سے جو کوئی ہر جمعہ کے دن ستر مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ



پڑھے اس کے بعد ستر مرتبہ یہ دعا پڑھے۔

دُعا:۔

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز چودہ یوم کے اندر اندر پردۂ غیب سے ایسے اسباب پیدا ہو جائیں گے کہ رزق میں خیر و برکت پیدا ہو جائے گی اور وافر رزق مہیا ہو گا اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل و کرم سے غربت و افلاس کے دن بہت جلد دور ہو جائیں گے اور اس کی مداومت کرنے والا غنی ہو جائے گا اللہ تعالیٰ اس پر رزق کے دروازے کھول دے گا۔

## برے ہمسائے کے شر سے بچاؤ

اگر کسی کا ہمسایہ انتہائی برا اور شر پسند ہو اور اس سے اہل محلہ بہت زیادہ تنگ ہوں تو ایسی حالت میں لازم ہے کہ اس کی شر پسندی اور بدزبانی سے محفوظ رہنے کے لیے نماز عصر کی چار سنت غیر موکدہ ادا کرنے کے بعد آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

ایک سو گیارہ مرتبہ اور سورہ مزمل تین مرتبہ بمعہ اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے اور پڑھتے وقت یہ تصور رکھے کہ اللہ تعالیٰ عزوجل اس کی زبان بندی فرما رہے ہیں اور اس کے شر کا خاتمہ کر رہے ہیں۔

پھر اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل و کرم سے اہل محلہ کو اس کے دنگا فساد اور بدزبانی سے ہمیشہ کے لیے نجات مل جائے گی اور وہ نیکی کے کاموں کی طرف مائل ہو جائے گا۔

## چند دنوں میں رکا ہوا کام پورا ہونا

اگر کسی وجہ سے کوئی کام رک جائے اور اس کے اندر ناگہانی رکاوٹوں کی وجہ سے وہ

کام ہوتا نظر نہ آئے۔ تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور کار آمد ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ذیل کا نقش زعفران و گلاب سے سفید کاغذ پر بنائیں اور پھر کسی تنہائی والی جگہ پر یا مسجد کے کسی کونے میں بیٹھ کر اکتالیس مرتبہ اول و آخر درود شریف تاج سات سات مرتبہ اور آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

دُعا ذیل پڑھ کر اس نقش پر دم کریں اور اس کو گھر جا کر قرآن پاک میں رکھ دیں۔

اس طرح روزانہ ایک نقش بنا کر اسی کلام کا اکتالیس مرتبہ ورد کر کے دم کر کے قرآن پاک میں رکھتے رہیں۔

جس دن کام پورا ہو جائے اس دن اس عمل کو چھوڑ دیں اور ان تمام نقوش کو دریا میں بہتے پانی میں بہا دیں یا پھر ان کو آٹے میں گولیاں بنا کر مچھلیوں کو کھلا دیں۔

دُعا:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ حَمْدًا یَّکُوْنُ لِیْ رِضَاءٌ وَّلِیْ مَرْضَاتٍ عِنْدَ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ الَّذِیْ وَحَی الْاَقَالِیْمِ وَاخْتَصَّ مُوْسٰی الْکَلِیْمُ وَیُحْیِی الْعِظَامَ وَھِیَ رَمِیْمٌ ''لَهُمْ اَسْمَانِ عَظِیْمَانِ شِفَآءٌ'' لِکُلِّ دَآءٍ سَقِیْمٍ'' وَّطَرِیْقٌ'' لِجَنَّاتِ النَّعِیْمِ وَنَجَاةٌ'' مِّنْ عَذَابِ الْجَحِیْمِ مَالِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ لَیْسَ لَهٗ فِیْ مُلْکِهٖ شَرِیْکٌ'' وَّلَا مُنَازِعٌ'' وَّلَا مُعِیْنٌ'' اِیَّاکَ نَعْبُدُ بِالْاِقْرَارِ وَنَحْتَرِفُ بِالتَّقْصِیْرِ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا مُکَوِّرُ الَّیْلِ وَالنَّهَارِ حُجَّتِیْ لِکُلِّ الْعَالَمِیْنَ وَوَجْهَتِیْ اِلَی الْاَقْرَبِیْنَ وَالْاَبْعَدِیْنَ مِنَ الْاَجْنَاسِ الْمُخْتَلِفِیْنَ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ بِکَ عَلٰی کُلِّ



حَاجَةٍ مِّنْ اُمُوْرِ الدُّنْیَا وَالدِّیْنِ اَللّٰهُمَّ یَا مَالِکَ مُلُوْکِ الْعَوَالِمِ کُلِّهَا اَجْمَعِیْنَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ رَبِّ نَجِّنِیْ وَادْرِکْنِیْ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ وَنَجِّنِیْ مِمَّا اَخَافُ وَاَحْذَرُ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْلِیْ عَبْدَکَ الْاَخْضَرَ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ''

نقش:۔



## ظالم حاکم کے شر سے بچاؤ

ایسا ظالم حاکم جس کے شر سے محفوظ رہنا بہت مشکل ہو تو جو کوئی اس ظالم حاکم کے ظلم و شر سے بچنا چاہتا ہوا سے چاہیئے کہ وہ روزانہ باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ آیت کریمہ:-

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھنے پر مداومت کرے۔

بفضل باری تعالیٰ عزوجل ظالم حاکم اسے کسی بھی قسم کا نقصان پہنچانے پر قادر نہ ہو سکے گا اور ظالم کے شر سے بچا رہے گا۔

## دُشمن کو مغلوب کرنا

وہ دشمن جو نقصان پہنچانے کا کوئی بھی موقع ہاتھ سے نہ جانے دیتا ہو اور کسی بھی طرح صلح پر آمادہ نہ ہوتا ہو دشمنی کرتا ہو اور بہت تنگ کرتا ہو اس کی طرف سے ہمہ وقت کسی نہ کسی نقصان کا اندیشہ و خطرہ رہتا ہو تو چاہیئے کہ روزانہ نماز عشاء کے بعد دو رکعت نماز نفل دشمن پر غلبہ پانے کی نیت سے پڑھے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد سجدے میں سر رکھ کر نہایت توجہ و یکسوئی سے ایک ہزار مرتبہ یہ پڑھے۔

فَفِرُّوْٓا اِلَی اللّٰهِ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

بفضل باری تعالیٰ چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرنے سے چالیس یوم کے اندر اندر دشمن مغلوب ہو جائے گا کسی بھی قسم کا نقصان نہ پہنچائے گا اللہ تعالیٰ اس آیۂ کریمہ کی برکت سے اس کے قلب میں دشمنی کے جذبات سرد فرمائے گا اور وہ دشمن صلح کی طرف راغب ہو گا۔



## قید سے رہائی کا عمل

کسی ناجائز مقدمہ میں گرفتار قیدی کی رہائی کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر، مغرب اور عشاء باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر:-

- ☆ درود شریف (گیارہ گیارہ مرتبہ)
- ☆ سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف (اکیس مرتبہ)
- ☆ سورہ اخلاص (اکیس مرتبہ)
- ☆ آیت کریمہ (ایک سو ایک):-

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دعا کیا کریں۔

اکتالیس یوم کے عمل سے باعزت رہائی کا مسئلہ حل ہو جائے گا۔

## سوکھے پن کا علاج

جو بچہ کسی بیماری یا آسیب کی وجہ سے سوکھ کر کانٹا ہو گیا ہو اور اسے کسی بھی شے سے آرام نہ آتا ہو تو اس کے لیے لازم ہے کہ روغن زیتون لے کر اس پر اکیس مرتبہ سورہ مزمل شریف اور ایک سو ایک مرتبہ آیت کریمہ:-

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

اور اوّل و آخر درود پاک تنجینا گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس روغن زیتون کی بچے کے جسم پر اکیس روز تک مسلسل مالش کریں۔

اس عمل سے انشاء اللہ تعالیٰ العزیز بچے کو صحت کاملہ نصیب ہو گی اور بچہ کا سوکھا پن

مکمل ختم ہو کر جسم فربہی کی طرف مائل ہو جائے گا۔

## امتحان میں کامیابی کے لئے

جو کوئی امتحان میں کامیابی کا خواہاں ہو تو اُسے چاہیئے کہ وہ امتحان کے پہلے دن سے لے کر چالیس یوم تک بلا ناغہ دن یا رات کے کسی بھی وقت ایک سو مرتبہ یہ پڑھے:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ وَنَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ

اس کے بعد اللہ تعالیٰ العزیز کے حضور اپنے مقصد میں کامیابی کے لیے دُعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز امتحان میں ضرور کامیابی ہوگی۔

## حاجت پُوری ہو

ہر طرح کی نیک اور جائز حاجت کے لیے چاہیئے کہ روزانہ نماز عشاء کے بعد قبلہ رخ بیٹھ کر ستر مرتبہ یہ پڑھے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

ہر ایک مرتبہ پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں اپنا مطلب بیان کرے اسی طرح ستر مرتبہ کی تعداد پوری کرے اوّل وآخر درود پاک ضرور پڑھے۔

بفضلِ باری تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی اور جو بھی نیک حاجت ہوگی وہ پُوری ہو جائے گی۔

## نامردی کا علاج

جو کوئی نامردی کا شکار ہو اور قوت باہ انتہائی پتلی اور ریلی نہ ہو اور عورت کے آگے



شرمسار ہوتا ہو تو اس کے لیے لازمی ہے کہ وہ ہر روز بعد از نماز عشاء باوضو حالت میں آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

تین سو تیرہ مرتبہ اور آیت مبارکہ:۔

اِنَّ لَکَ فِی النَّھَارِ سَبْحًا طَوِیْلًا

ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور اس کا پانی بنالے اور چوبیس گھنٹوں میں تھوڑا تھوڑا کر کے اس پانی کو استعمال کرے۔

چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اس موذی مرض سے ہمیشہ کے لئے نجات مل جائے گی اور قوت باہ میں گاڑھا پن اور عجیب تاثیر والی قوت پیدا ہو جائے گی اور عورت کے آگے شرمسار نہیں ہونا پڑے گا۔

## مصیبت دور ہو

مصیبت اور پریشانی میں مبتلا ہو جانے کی صورت میں ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ:۔

مَاشَاءَ اللّٰہُ لَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

کہے پھر چالیس مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اس کے بعد اللہ تعالیٰ کی بارگاہ اقدس میں دُعا مانگے اوّل وآخر درود پاک پڑھے اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل وکرم سے مصیبت و پریشانی بہت جلد رفع ہو جائے گی اللہ تعالیٰ آسانی پیدا فرمائے گا اور اس کو مصیبت سے خلاصی عطا ہوگی جو بھی پریشانی یا مشکل ہوگی وہ آیت کریمہ کی برکت واثر سے پروردگار عالم دُور فرمادے گا۔

## برائے حسب منشاء تبادلہ

اگر کسی کو اپنا تبادلہ حسبِ منشا کرانا منظور ہو اور اس بارے میں وہ حق پر ہو نیت اور ارادہ نیک ہو کرپشن اور برائی کا پہلو نہ نکلتا ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ ہر نماز کے بعد دو سو گیارہ مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اوّل وآخر درود پاک پڑھے پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ عزوجل سے اپنے مقصد کے حصول کے لیے توجہ ویکسوئی کے ساتھ دُعا مانگے گیارہ یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اس کے تبادلے کی ممکن صورت پیدا ہوجائے گی اور بہت جلد حسبِ منشا جگہ پر تبادلہ ہوجائے گا۔

## برائے قربت الٰہی

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اُسے اللہ تعالیٰ کی قربت حاصل ہوجائے اللہ تعالیٰ عزوجل اس کے قلب میں دین اسلام کی محبت راسخ کر دے اس کے قلب میں نور پیدا ہوجائے تو اُسے چاہیئے کہ وہ ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اور اوّل وآخر درود پاک پڑھے۔

**درود پاک:۔**

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نُوْرِ الْاَنْوَارِ وَسِرِّ الْاَسْرَارِ
وَسَیِّدِ الْاَبْرَارِ ط

اس عمل کی مداومت کرنے سے پروردگار عالم اس پر اپنا خصوصی فضل وکرم نازل فرمائے گا اُسے اپنی قربت کا ثمر عطا فرمائے گا اور اس کا شمار اپنے دوستوں میں کرے گا۔



## حسب خواہش تبادلہ کروانا

جس صاحب ملازمت کا تبادلہ گھر سے دور ہو گیا ہو اور وہ بہت ہی تکلیف میں ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل گیارہ تا اکیس روز تک کرنے سے اس کا تبادلہ حسب الخواہش جگہ پر واپس ہوجائے گا۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء:۔

☆ سورہ فاتحہ بمعہ وصل بسم اللہ شریف (اکیس مرتبہ)

☆ سورہ اخلاص (اکیس مرتبہ)

☆ آیت کریمہ (ایک سو ایک مرتبہ)

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور دُعا مانگا کریں۔

## نجات از مصیبت

حضرت سیّد غوث علی شاہ قلندر پانی پتی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص کسی مصیبت میں مبتلا ہو تو اس کو چاہیئے کہ وہ نماز عشاء کے بعد گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور پھر اکیاون مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ عزوجل سے دُعا مانگے۔انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اُسے مصیبت سے نجات حاصل ہوگی۔

## حادثہ میں بچاؤ

جو کوئی یہ چاہے کہ اُسے کوئی ایسا حادثہ پیش نہ آئے کہ جس میں اسے کسی بھی قسم کا

کوئی نقصان پہنچے تو اُسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھنے کا معمول بنالے اوّل وآخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔

**درود پاک:۔**

صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا یَنْبَغِیْ الصَّلٰوۃُ عَلَیْہِ

بفضلِ باری تعالیٰ اس کی جان ومال کی حفاظت رہے گی اللہ تعالیٰ اسے ہر طرح کے نقصان سے محفوظ رکھے گا حادثہ کی صورت میں بھی اُسے کوئی نقصان نہ ہوگا ہر طرح کا خوف اس کے قلب سے دور ہوجائے گا اللہ تعالیٰ عزوجل اسے اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔

## اولاد سے محروم عورت کے لیے

جو کوئی عورت اولاد سے محروم ہو اور کسی بھی وجہ سے اولاد نہ ہوتی ہو اور اولاد کی خواہش شدید رکھتی ہو تو اس کے لیے لازمی ہے کہ وہ ایک کلوگرام تل سیاہ لے کر ان کو گندگی سے صاف کرے اور پھر ان پر آیت کریمہ:۔

لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

اکتالیس مرتبہ اور ایک مرتبہ سورہ یٰسین اور اوّل وآخر درود پاک شفاء ایک سو ایک بار پڑھ کر دم کرے۔

عورت یہ دم کیے تل روزانہ کھائے پھر جب حیض سے پاک صاف ہو تو بعداز غسل اگلے دن روزہ رکھے اور افطاری سے پہلے گائے کے دودھ پر اکیس بار سورۂ مزمل بمعہ اوّل وآخر اکیس اکیس بار درود شفاء پڑھ کر دم کرے اور اس دودھ سے روزہ افطار کرے اور رات کے وقت اپنے خاوند سے ہم بستری کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اس عمل کی برکت سے بہت جلد حمل ٹھہر جائے گا اور اللہ تعالیٰ عزوجل اولاد کی نعمت سے سرفراز فرمادے گا یہ عمل روزانہ ہر ماہ تین دن کرنا ہے۔زیادہ



سے زیادہ تین ماہ میں مراد بفضل باری تعالیٰ عزوجل پوری ہوجاتی ہے مجرب اور نافع ہے۔

## برائے بریت مقدمہ

اگر کوئی ایسے مقدمہ میں پھنس گیا ہو کہ جس سے خلاصی کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو اور مقدمہ میں ملوث ہوجانے کے باعث وہ بہت زیادہ پریشانی میں مبتلا ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کو ادا کرنے کے بعد نہایت توجہ ویکسوئی کے ساتھ بکثرت آیت کریمہ:۔

لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ عزوجل سے مقدمہ میں بریت حاصل کرنے کی غرض سے دُعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اس کی دُعا بارگاہ الٰہی میں قبول ہوگی اور بہت جلد مقدمہ میں بریت کی صورت پیدا ہوجائے گی اور اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل وکرم سے مقدمہ میں بری ہوجائے گا۔

## برائے تنگی معاش

رزق میں تنگی اور مفلسی کو دور کرنے کی غرض سے چاہیے کہ روزانہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد قبلہ رخ بیٹھ کر نہایت توجہ ویکسوئی کے ساتھ اکہتر مرتبہ آیۂ کریمہ:۔

لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اور اللہ تعالیٰ عزوجل سے دُعا مانگے اوّل وآخر درود پاک پڑھے چالیس یوم تک بلاناغہ اسی طرح عمل کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز رزق میں تنگی کی شکایت رفع ہوجائے پروردگار عالم غیب سے رزق میں زیادتی کے اسباب پیدا فرمادے گا رزق میں خوب خیروبرکت پیدا ہوجائے گی مُفلسی جاتی رہے گی۔

## برائے دفعیہ مصیبت

اگر کسی پر کوئی ایسی ناگہانی مصیبت نازل ہوگئی ہو کہ جس سے چھٹکارے کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو یا کوئی ایسی صورت حال پیدا ہوگئی ہو کہ جس سے اسے معلوم ہوتا ہو کہ کوئی اس کو کسی جھوٹے مقدمے میں ملوث کرنے کی کوشش میں مصروف ہے تو چاہیئے کہ اُس کے گھر کے چند افراد یا اس کے چند خیر خواہ ہمدرد احباب باوضو حالت میں مل کر ایک جگہ پر بیٹھیں اور ایک ہی بیٹھک میں اکیس ہزار مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھیں اس کے بعد بارگاہ الٰہی میں اجتماعی دُعا مانگیں سات یوم تک بلاناغہ روزانہ یہ عمل کیا جائے۔

اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل وکرم سے ہر طرح کی مصیبت دُور ہو جائے گی اور جو کوئی بھی مخالف ہے کچھ نہ بگاڑ سکے گا پریشانی اور مصیبت سے چھٹکارا مل جائے گا۔

## برائے دوری غم وفکر

حضرت بابا فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص غم وفکر میں مبتلا ہو تو اُسے چاہیئے کہ وہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کا ورد کثرت سے کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز غم وفکر سے نجات حاصل کرے گا۔

## برائے حاجت روائی

اگر کوئی ایسی جائز حاجت جلد پوری ہونے کی خواہش رکھتا ہو جس کے بارے میں



وہ بہت زیادہ کوشش وجدوجہد کر رہا ہو تو اُسے چاہیئے کہ وہ جمعہ کی رات کو نماز عشاء کے بعد چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد اکیس مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے نماز سے فارغ ہونے کے بعد ایک سو گیارہ مرتبہ آیت کریمہ نہایت توجہ ویکسوئی کے ساتھ پڑھے پھر اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے عاجزی وانکساری کے ساتھ دُعا مانگے۔

بفضلِ باری تعالیٰ بہت جلد اس کی حاجت پوری ہو جائے گی۔

## رنج وغم سے نجات کے لیے

جو شخص کسی بھی وجہ سے رنج وغم میں مبتلا ہو یا کسی بھی بات سے ہر وقت غم زدہ اور رنجیدہ رہتا ہو اور حزن وملال اس کے چہرے سے نہ جاتا ہو تو ایسے شخص کے لیے لازم ہے کہ وہ رات کو بعد نماز عشاء دو رکعت نماز نفل بہ نیت نجات رنج والم اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ، سورہ اخلاص تین بار اور سورہ رحمان ایک مرتبہ پڑھے پھر سلام پھیرے اور سجدہ میں گڑگڑا کر یہ دُعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز اسی وقت طبیعت سے رنج والم دور ہو جائے گا اور خوش باش ہو جائے گی۔ انتہائی مجرب عمل ہے۔

دُعا:۔

اِلٰهِیْ مَنَنْتَ عَلَیَّ بِالتَّوْحِیْدِ وَالطَّاعَاتِ وَاَحَاطَتْ بِیَ السَّجْدَةَ وَالْغَفْلَةَ وَالْمَعْصِیَةِ وَطَرَحُنِیَ النَّفْسَ فِیْ بَحْرِ الْهَوٰی الظُّلْمَاءِ فَهِیَ مُظْلِمَةٌ" وَعَبْدِکَ مَظْلُوْمٌ" مَحْزُوْنٌ" مَهْمُوْمٌ" قَدْ الْبَقْمَةَ الْهَوٰی وَهُوَ یُنَادِیْکَ نِدَآءَ

الْمَعْصُوْمِ الْمَحْبُوْسِ عَبْدِکَ یُوْنُسَ وَیَقُوْلُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا
اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ فَاسْتَجِبْ لِیْ
کَمَا اسْتَجَبْتَ لَهٗ وَاَمِدْنِیْ لِعِزِّ الْمَحَبَّةِ فِیْ مَحَلِّ التَّفْرِیْدِ
وَالتَّوْحِیْدِ وَالْوَاحِدَةِ وَاَنْتَ اللَّطِیْفُ الْحَنَّانُ الْمَنَّانُ
وَالرَّحْمٰنُ وَالذُّو الْجَلَالِ بِکَ فَاِنَّکَ قُلْتَ وَقَوْلُکَ
الْحَقُّ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّیْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی
الْمُؤْمِنِیْنَ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ
وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمْ (بحوالہ شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ)

## برائے آسانی مشکل کام

ایسا کام جس کو سر انجام دینا انتہائی مشکل معلوم ہوتا ہو تو چاہیئے کہ روزانہ ایک وقت مقرر کر کے ایک سو گیارہ مرتبہ یہ پڑھے۔

یاھو یا من ھو یا من لیس له الا ھو اسائلکَ
عنّا تغفرلی وترحمنی بحقّ یا اللّٰه یارحمٰن وبحقِ
لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں عجز وانکساری کے ساتھ دُعا مانگے اکیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔

بفضل باری تعالیٰ العزیز جو بھی مشکل کام ہوگا اس میں آسانی پیدا ہو جائے گی اور اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل وکرم سے کام حسب منشا ہوگا۔



## حاکم کو مطیع کرنا

جو کوئی یہ چاہے کہ فلاں حاکم اس سے راضی ہو جائے اس کا مطیع ہو جائے حاکم کی نظروں میں اس کی خوب عزت ہو جائے تو اُسے چاہیئے کہ وہ ہر سوموار کے دن طلوع آفتاب کے وقت باوضو حالت میں تین سو مرتبہ آیت کریمہ:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے پھر ایک سو مرتبہ یہ پڑھے۔

فَسَهِّلْ یَا اِلٰهِیْ کُلَّ صَعْبٍ بِحُرْمَتِ سَیِّدِ الْاَبْرَارِ

اس کے بعد ایک سو گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور اپنے مقصد میں کامیابی کی دُعا مانگے۔

بفضل باری تعالیٰ اس عمل کی مداومت کرنے سے اسے بہت جلد مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی اور جس حاکم کا تصور کر کے یہ عمل کیا ہے جب اس کے سامنے جائے گا تو وہ حُسنِ سلوک سے پیش آئے گا اور اس کا مطیع ہو جائے گا۔

## رنج ومصیبت سے نجات

حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ ہر رنج وغم اور مصیبت میں اس آیت کریمہ:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کا پڑھنا نہایت فائدہ مند ہے اس کے مفید ومجرب ہونے میں کوئی شک وشبہ نہیں ہے یہ وہ آیۂ کریمہ ہے کہ جو قرآن پاک اور حدیث مبارکہ دونوں سے ثابت ہے۔

مشہور فقیہہ ابواللیث سمرقندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ حضرت شیخ سیّد عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے حوالے سے اپنی کتاب میں نقل فرماتے ہیں کہ:

"جو لوگ غم و مصیبت میں مبتلا ہوں تو وہ اس آیت کریمہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کا ورد کریں جو کہ تمام دکھوں کا علاج ہے۔"

## علاج نزلہ

ایسا نزلہ جو اکثر اوقات بہت زیادہ تنگ کرتا ہو یا ایسا دائمی نزلہ جو کسی بھی طرح ٹھیک نہ ہوتا ہو تو چاہیئے کہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں اسی جگہ پر قبلہ رخ بیٹھے بیٹھے یعنی سلام پھیرنے کے فوراً بعد تین مرتبہ پڑھے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِهٖ

پھر سات مرتبہ پڑھے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

چند یوم کے اس عمل سے انشاءاللہ تعالیٰ العزیز نزلہ کی شکایت رفع ہو جائے گی۔

## امتحان میں کامیابی

امتحان میں کامیابی کے حصول کی غرض سے جو کوئی ہر نماز کے بعد باوضو حالت میں نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ پہلے تین مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد اکیس مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے پھر اکیس مرتبہ یہ پڑھے:۔

فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ؕ



## مشکل میں آسانی

حدائق البیان فی معارف القرآن میں تحریر ہے کہ اس بات کا بہت مرتبہ تجربہ ہوا ہے کہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھنے سے مشکلات میں آسانی پیدا ہو جاتی ہے۔

## ہر بیماری کا تریاق

حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سورۃ نون کی تفسیر بیان کرتے ہوئے اس آیت مبارکہ:۔

لَوْلَآ اَنْ تَدٰرَكَهٗ نِعْمَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ لَنُبِذَ بِالْعَرَآءِ وَهُوَ مَذْمُوْمٌ"

(سورۃ ن رکوع ۲)

ترجمہ:۔

اگر ان کے پروردگار کا احسان ان کی دستگیری نہ کرتا تو وہ ایک چٹیل میدان میں ڈال دیئے جاتے اور ان کا حال ابتر ہو جاتا۔

کے تحت اس کے ذیل میں تحریر فرماتے ہیں کہ:۔

معتبر مشائخ عظام سے منقول ہے کہ ہر غم و مصیبت سے نجات کے لیے اس آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کا پڑھنا نہایت تریاق و مجرب ہے۔

## ہر حاجت پوری ہو

مشہور کتاب کاشف الاستار شریف میں مرقوم ہے کہ حضرت ابوالقاسم قشیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ جو کوئی کسی نیک حاجت کے لیے چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے تو بفضل باری تعالیٰ اُس کی حاجت بہت جلد پوری ہوگی۔

یعنی پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ پڑھنے کے بعد دس مرتبہ یہ پڑھے:-

رَبَّنَا اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْکَ رَحْمَةً وَّهَیِّءْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا

دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ پڑھنے کے بعد دس مرتبہ یہ پڑھے:-

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْلِیْ اَمْرِیْ

تیسری رکعت میں سورۂ فاتحہ پڑھنے کے بعد دس مرتبہ یہ پڑھے:-

فَسَتَذْكُرُوْنَ مَآ اَقُوْلُ لَكُمْ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ

چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ پڑھنے کے بعد دس مرتبہ یہ پڑھے:-

رَبَّنَا اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْلَنَا اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

پھر جب سلام پھیر لے تو سجدہ میں جائے اور اکتالیس مرتبہ آیت کریمہ:-

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اس کے بعد سجدہ سے اپنا سر اٹھائے اور دس مرتبہ یہ پڑھے:-

فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ

اس کے بعد بارگاہ الٰہی میں اپنی حاجت بیان کرے اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل وکرم سے جو بھی حاجت ہوگی بہت جلد پوری ہو جائے گی۔



## برائے دوری ہر مشکل

جو کوئی کسی ایسی مشکل میں گرفتار ہو کہ مشکل آسان ہوتی ہوئی دکھائی نہ دیتی ہو تو اُسے چاہیئے کہ وہ ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ آیت کریمہ:-

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل سے دُعا مانگے اور ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک عرق گلاب وزعفران خالص سے لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز جو بھی مشکل ہوگی بہت جلد آسان ہو جائے گی ہر مشکل کام کے لیے یہ نقش اپنے پاس رکھنا نہایت مفید ہے۔

نقش:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۴۲ | ۵۴۵ | ۵۴۸ | ۵۳۴ |
| ۵۴۷ | ۵۳۵ | ۵۴۱ | ۵۴۶ |
| ۵۳۶ | ۵۵۰ | ۵۴۳ | ۵۴۰ |
| ۵۴۴ | ۵۳۹ | ۵۳۷ | ۵۴۹ |

## بچے کی حفاظت رہے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کا بچہ ہر رنج وغم اور ہر بیماری سے محفوظ رہے تو وہ گیارہ یوم تک بلاناغہ روزانہ باوضو حالت میں پہلے گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد تین مرتبہ آیت کریمہ:-

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے پھر تین مرتبہ یہ پڑھے:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ الْحَنَّانُ الْمَنَّانُ بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَادَائِمُ

اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور بچے پر دم کردے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز ہر طرح کے رنج وغم، مرض اور آفات وبلیات سے محفوظ رہے گا۔

## حل المشکلات

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ "قول جمیل" میں تحریر فرماتے ہیں کہ مشکل حاجت روائی کے لیے چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ یہ پڑھے:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ
الظّٰلِمِیْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ
الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ؕ

ترجمہ:۔

(اے اللہ) نہیں کوئی معبود تیرے سوا پاک ہے تو بے شک میں ظالموں میں ہوں بس ہم نے اُن کی دُعا قبول فرمائی اور ان کو اس غم سے نجات دی اور اس طرح ہم ایمانداروں کو نجات دیا کرتے ہیں۔

پھر دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھے:۔

رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ



(سورہ انبیاء رکوع ۶)

ترجمہ:۔

اے میرے پروردگار عالم! تحقیق مجھ کو پہنچی تکلیف اور تو سب سے بڑھ کر رحم کرنے والا ہے۔

تیسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھے۔

وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ

(سورہ مومن رکوع ۵)

ترجمہ:۔

اور میں اپنا معاملہ اللہ تعالیٰ کے سپرد کرتا ہوں بے شک اللہ تعالیٰ سب بندوں کا نگران ہے۔

پھر اپنی چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ یہ پڑھے۔

قَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ (سورۂ آل عمران رکوع ۱۸)

ترجمہ:۔

انہوں نے کہا کافی ہے ہم کو اللہ تعالیٰ اور وہ سب سے اچھا کارساز ہے۔

پھر جب سلام پھیرے تو ایک سو مرتبہ پڑھے۔

رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ (سورۂ قمر رکوع ۱)

ترجمہ:۔

اے میرے پروردگار عالم! میں درماندہ ہوں سو تو انتقام لے میرا۔

اس بارے میں حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ چاروں آیات کریمہ اسم اعظم ہیں کہ جن کے وسیلے سے جو سوال کیا جائے وہ پورا ہو جائے اور جو دُعا کی جائے وہ قبول ہو اور مجھے حیرت ہے اس شخص پر کہ جو ان (آیات کریمہ) کے وسیلے سے دُعا کرے اور وہ قبول نہ ہو۔

## حُب کے لیے

حاجات حُب کے لیے چاہیے کہ چند افراد باوضو حالت میں ایک مجلس میں بیٹھ کر ذیل میں دیا ہوا نقش اپنے سامنے رکھیں اس عمل کو یکشنبہ کے دن عروج ماہ میں عصر کے وقت جبکہ قمر برج ثابت میں ہو کریں چالیس ہزار مرتبہ آیۃ الکریمہ۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے۔

نقش مبارک یہ ہے جو کہ نہایت سریع الاثر ہے۔

نقش مُبارک:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۹ | ۸۹۲ | ۵۳۱ | ۶۵۲ |
| لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ | سُبْحٰنَکَ | اِنِّیْ کُنْتُ | مِنَ الظّٰلِمِیْنَ |
| ۵۲۳ | ۱۱۵ | ۱۰۰ | ۵۹۱ |
| ۱۱۵۰ | ۵۲۹ | ۵۹۵ | ۱۰۱ |
| ۵۹۳ | ۱۰۲ | ۱۱۴۹ | ۵۳۰ |

صدقِ دل کے ساتھ پڑھنے کے بعد بارگاہِ الٰہی میں دُعا مانگی جائے جو بھی دلی مراد ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ العزیز ضرور پوری ہوگی۔

## مالدار ہونے کے لئے

اگر کوئی غربت کے چنگل میں پھنسا ہوا ہو اور چاہتا ہو کہ اس کی غربت دور



ہو جائے اللہ تعالیٰ عزوجل اُسے مال و دولت عطا فرمائے تو وہ اس مقصد کے لیے شعبان المبارک کی چودھویں تاریخ کو آدھی رات کے بعد اٹھ کر وضو کرے اور پاک صاف کپڑے پہن کر قبلہ رو ہو کر بیٹھ جائے تین مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھے جب پہلی مرتبہ پڑھے تو یہ نیت کرے کہ میری عمر میں اضافہ ہو دوسری مرتبہ پڑھے تو یہ نیت کرے کہ مجھ سے بیماری اور مصیبت دور رہے اور تیسری مرتبہ پڑھے تو اس نیت کے ساتھ کہ اللہ تعالیٰ غیب سے مال مدد فرمائے اور مال و دولت سے نوازے مخلوق میں سے کسی کا محتاج نہ کرے۔

اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل و کرم سے یہ تینوں دعائیں بہت جلد بارگاہِ الٰہی میں قبولیت کی سند حاصل کریں گے جب تین مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھ لے تو پھر دس مرتبہ یہ دُعا پڑھے۔

دُعا:۔

اِلٰہِیْ جُوْدُکَ دَلَّنِیْ عَلَیْکَ وَاِحْسَانُکَ قَرَّبَنِیْ اِلَیْکَ اَشْکُوْ اِلَیْکَ مَالَا یَخْفٰی عَلَیْکَ وَاَسْئَلُکَ مَالَا یَعْسُرُ عَلَیْکَ اِذْ عِلْمُکَ بِحَالِیْ یَکْفِیْ عَنْ سُؤَالِیْ بِالْمَکْرُوْبِیْنَ فَرِّجْ عَنِّیْ مَا اَنَا فِیْہِ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ وَنَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ط

اَللّٰھُمَّ یَاذَا الْمَنِّ وَلَا یُمَنُّ عَلَیْکَ یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَاذِی الطَّوْلِ وَالْاِنْعَامِ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ ظَھْرُ اللَّاجِیْنَ وَجَارُ الْمُسْتَجِیْرِیْنَ وَمَامَنُ الْخَائِفِیْنَ وَکَنْزُ الطَّالِبِیْنَ

اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ کَتَبْتَنِیْ عِنْدَکَ فِیْ اُمِّ الْکِتَابِ شَقِیًّا

اَوْ مَحْرُوْمًا اَوْ مَطْرُوْدًا اَوْ مُقْتَرًا عَلَیَّ فِی الرِّزْقِ فَامْحُ
اَللّٰھُمَّ بِفَضْلِکَ شِقَاوَتِیْ وَحِرْمَانِیْ وَطَرْدِیْ وَرِزْقِیْ
وَاکْتُبْنِیْ عِنْدَکَ فِیْ اُمِّ الْکِتَابِ سَعِیْدًا مَرْزُوْقًا مُوَفِّقًا
لِلْخَیْرَاتِ فَاِنَّکَ قُلْتَ وَقَوْلُکَ الْحَقُّ کِتَابِکَ الْمُنَزَّلِ
عَلٰی لِسَانِ نَبِیِّکَ الْمُرْسَلِ یَمْحُوا اللّٰہُ مَایَشَآءُ وَیُثْبِتُ
وَعِنْدَہٗ اُمُّ الْکِتَابِ اَسْئَلُکَ
اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ التَّجَلِّیْ الْاَعْظَمِ فِیْ لَیْلَۃِ النِّصْفِ مِنْ شَھْرِ
شَعْبَانَ الْمُکَرَّمِ الَّتِیْ یُفْرَقُ بِھَا کُلُّ اَمْرٍ حَکِیْمٍ ط وَیُلْزَمُ اَنْ
تَکْشِفَ عَنَّا مِنَ الْبَلَآءِ مَا اَنْتَ بِہٖ اَعْلَمُ اِنَّکَ اَنْتَ لَاعَزَ
صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ

ترجمہ:۔

(اے اللہ تعالیٰ! تیرا وجود ہی تجھ پر میرے واسطے دلالت کرتا ہے اور تیرا احسان ہی میرے واسطے قریب کرتا ہے میں شکایت کرتا ہوں تجھ سے اس امر کی کہ تجھ پر مخفی نہیں ہے اور میں سوال کرتا ہوں تجھ سے اُس چیز کا جو تجھ پر دشوار نہیں ہے اس لیے کہ جاننا تیرا میرے حال کو کافی ہے میرے سوال سے اسے کھول دے اندوہ غمگینوں کو کشائش دے مجھ کو اس امر کی جس میں مَیں مبتلا ہوں نہیں ہے کوئی الوہیت کے لائق سوائے تیرے پاک ہے تو اور منزہ ہے بے شک میں ظلم کرنے والوں میں سے ہوں ہم نے اُس کی دُعا قبول کی ہے اور ہم نے اس کو غم سے نجات دی اور اسی طرح ہم تمام مومنوں کو نجات دیتے ہیں اے میرے پروردگار عالم! اور اے صاحبِ



جلالت! تجھ پر کوئی احسان نہیں رکھ سکتا ہے، اے صاحب جلالت وکرامت! اے صاحبِ قدرت ونعمت: نہیں ہے کوئی الٰہی مگر سوائے تیرے کہ تو پشت و پناہ التجا کرنے والوں کا ہے اور تو اپنے نزدیک جگہ دینے والا ہے اُن لوگوں کو جو تیری نزدیکی چاہتے ہیں اور تو جائے پناہ ہے خوف زدوں کا اور تو ہی گنجینہ ہے طلب گاروں کا اے میرے پروردگار عالم! اگر تو نے اپنے یہاں اُم الکتاب یعنی لوح محفوظ میں مجھ کو شقی یا محروم یا (اندہ یا تنگِ روزی) لکھا ہے تو اے میرے پروردگار عالم! تو اپنے فضل وکرم سے مٹا دے میری شقاوت اور میری محرومی اور میری راندگی اور میری تنگی رزق کو اور مجھے اپنے یہاں لوحِ محفوظ میں سعید یعنی نیک بخت لکھ دے اور روزی یافتہ اور توفیق یافتہ امور خیر کا پس تحقیق وعدہ فرمایا ہے تو نے اور وعدہ تیرا سچا ہے کہ تو نے ہی فرمایا ہے اور فرمانا تیرا برحق ہے جو نازل کیا اپنی کتاب میں زبان پر یعنی نبی مرسل کے ثبت کرتا ہے لکھ دیتا ہے حالانکہ اُس کے پاس اُم الکتاب ہے اے میرے پروردگار عالم! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں بحق اس تجلی نور اعظم کے جو آدھی رات مہینے شعبان میں جلوہ گر ہے اور جس میں تمام امور حکیم ومحکم نشر کیے جاتے ہیں مبرم مختم ہوتے ہیں سوال میرا یہ ہے کہ تو مجھ سے کھول لے یعنی دفع کر دے اُن بلاؤں کو جس کو تو خوب جانتا ہے اور بے شبہ تو بہت بڑا غالب ہے اور درود وسلام نازل فرما ہمارے سردار آقا نامدار حضرت محمد ﷺ اور اُن کی آل پاک اور اصحاب پر۔)

## گنڈہ بواسیر کے لئے

اگر کسی کو خونی بواسیر کی شکایت ہو تو اس کو چاہئے کہ کچا سوت سرخ رنگ کا ڈیڑھ گز لمبا لے کر جس کے ایکس تار ڈیڑھ ڈیڑھ گز لمبے ہوں اس پر ایکس گرہیں لگائے ہر گرہ پر ایک بار پوری سورہ تَبَّتْ یَدَآ اَبِیْ لَهَبٍ پڑھ کر دم کرتا جائے اور اگر کسی میں ہمت ہو تو ہر گرہ پر تَبَّتْ یَدَآ اَبِیْ لَهَبٍ پوری ایک ایک بار پڑھ کر دم کرتا جائے اسی طرح ایکس گرہیں پوری کرے۔ پھر ان گرہوں پر اُلٹی طرف سے ہر گرہ پر ایک ایک بار یہ آیت شریفہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ط

پڑھ پڑھ کر دم کرتا جائے پھر ان ہی گرہوں پر سیدھی طرف سے ہر گرہ پر ایک ایک بار یہ آیت شریفہ:۔

وَقِیْلَ یٰٓاَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَكِ وَیٰسَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَآءُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَی الْجُوْدِیِّ وَقِیْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ ط

پڑھ پڑھ کر دم کرتا جائے اور بواسیر والے کی کمر میں باندھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز خونی بواسیر کی شکایت جاتی رہے گی۔

## برائے سختی و دشواری

یہ نقش معظم آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کا ہے ہر سختی و دشواری کے لئے اکسیر ہے۔



نقش:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۹۳ | ۵۹۶ | ۵۹۹ | ۵۸۶ |
| ۵۹۸ | ۵۸۷ | ۵۹۲ | ۵۹۷ |
| ۵۸۸ | ۶۰۱ | ۵۹۴ | ۵۹۱ |
| ۵۹۵ | ۵۹۰ | ۵۸۹ | ۶۰۰ |

## گلے کا پھولنا

جس کس کو گھیگھا (گلہ پھولنا) کی بیماری ہو اور اس کے غدود بڑھ گئے ہوں تو ایسے میں آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

اور اسمائے ذیل کا عمل انتہائی فائدہ بخش ہے۔

اس مقصد کے لئے ان اسمائے مبارکہ اور آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

اور نقش ذیل کو کسی سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے لکھ کر خوشبو لگائیں اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں اور صبح وشام انہیں اسماء مبارکہ اور آیت کریمہ سات سات مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم بھی کریں۔

بعد از شفاء حسب توفیق نیاز حضور غوث الاعظم رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین وغیرہ بھی دلائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل کی بدولت ایکس یوم کے عمل سے بفضلہٖ شفاء

کاملہ حاصل ہوگی۔

اسمائے مبارکہ:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَسْمَائِکَ الْحُسْنٰی یَامَنْ خَلَقَنِیْ وَسَوَّانِیْ یَامَن رَزَقَنِیْ وَرَبَّانِیْ یَاعَنق اَطْعَمَنِیْ وَسَقَانِیْ یَامَنْ لُواسَنِیْ وَاَدْنَانِیْ یَامَنْ عَصَمَنِیْ وَکَفَانِیْ یَامَنْ حَفْظر وَکَلَانِیْ یَامَنْ وَقَضَنِیْ وَھَدَانِیْ یَامَنْ اَعَزَّنِیْ وَاَغْنَانِیْ یَامَنْ اَمَاتَنِیْ وَاَحْیَانِیْ یَامَنْ اَیَّدَنِیْ وَوَلَّانِیْ سُبْحٰنَکَ لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰالِمِیْنَ

نقش:۔






## مجموعہ اسم اعظم شریف

بہ تحقیق امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ذیل کے اسمائے مبارکہ اور آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰالِمِیْنَ

اسم اعظم شریف کا مجموعہ ہے۔

اس کو بعد نماز عصر اکتالیس مرتبہ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ عزوجل کے حضور جو بھی دُعا جس مقصد کے لئے مانگی جائے وہ مقصد اکتالیس یوم میں بفضلہٖ پورا ہو جاتا ہے۔

دُعا:۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَالُکَ بِاَنَّ الْحَمْدُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ یَاحَنَّانُ یَامَنَّانُ یَابَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَاذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام یَاخَیْرُ الْوَارِثِیْنَ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ یَاسَمِیْعَ الدُّعَاءِ یَااَللّٰہَ یَا اَللّٰہُ یَااَللّٰہُ یَاعَالِمُ یَاسَمِیْعُ یَاعَلِیْمُ یَاحَلِیْمُ یَامَالِکَ الْمُلْکِ یَامَلِکُ یَاسَلَامُ یَاحَقُّ یَاقَدِیْمُ یَاقَآئِمُ یَاغَنِیُّ یَامُحِیْطُ یَاحَکِیْمُ یَاعَلِیُّ یَاقَاھِرُ یَارَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَاسَرِیْعُ یَاکَرِیْمُ یَامُخْفِیْ یَامُعْطِیْ یَامَانِعُ یَامُحِیْ یَامُقْسِطُ یَاحَیُّ یَا قَیُّوْم یَا اَحَدُ یَاحَمَدُ یَارَبِّ یَارَبِّ یَارَبِّ یَاوَھَّابُ یَاغَفَّارُ یَاقَرِیْبُ یَا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰالِمِیْنَ اَنْتَ حَسْبِیْ اللّٰہ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ؏ وَاِسْمُ اللّٰہِ تَعَالٰی الْاَعْظَمُ الَّذِیْ اِذَا سُئِلَ بِہٖ اَعْطٰے وَاِذَا دُعِیَ بِہٖ

اَجَابَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَنِّیْ اَشْهَدُ اَنَّکَ اَنْتَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَهٗ کُفُوًا اَحَدٌ"

## کھیل میں فتح کے لئے

کھیل کے مقابلے میں فتح حاصل کرنے کے لئے یہ عمل کریں۔

نماز فجر کے بعد نہایت توجہ سے گیارہ سو مرتبہ آیت کریمہ پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد دُعا مانگے۔

دُعا مانگتے ہوئے اپنے مقصد کا تصور ذہن میں رکھے اور پھر زعفران وگلاب سے کسی سفید کاغذ پر ذیل کا نقش بنا کر خوشبو لگائیں اور موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈالیں یا دائیں بازو پر باندھ لیں۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز جس بھی مقصد کے لئے عمل کیا ہوگا وہ پورا ہوگا۔

نقش:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۸۰ | ۵۹۴ | ۵۹۱ | ۵۸۸ |
| ۵۹۲ | ۵۸۷ | ۵۸۱ | ۵۹۳ |
| ۵۸۶ | ۵۸۹ | ۵۹۶ | ۵۸۲ |
| ۵۹۵ | ۵۸۳ | ۵۸۵ | ۵۹۰ |

## پاگل پن سے نجات



جس کسی کو پاگل پن کے دورے پڑتے ہوں اور ایسا کبھی کبھار ہوتا ہو جبکہ عام حالات میں وہ شخص ٹھیک رہتا ہو تو اس کے لیے یہ عمل کریں۔

باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پانی کے چھینٹے مریض کے چہرے پر مارے اور مریض کو یہ دم کیا ہوا پانی پلائے۔ چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے اور ذیل کا نقش بھی زعفران وگلاب سے بنا کر خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز پاگل پن کے دورے پڑنا بند ہو جائیں گے۔

نقش:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لا | اله | اله انت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین |
| اله | الا انت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین | لا |
| الاانت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین | لا | اله |
| سبحانک | انی کنت | من الظالمین | لا | اله | انت |
| انی کنت | من الظالمین | لا | اله | اله انت | سبحانک |
| من الظالمین | لا | اله | اله انت | سبحانک | انی کنت |

## درد مثانہ سے نجات

مثانے میں کسی بھی قسم کی تکلیف ہو تو یہ عمل کریں باوضو حالت میں ایک سو

مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اور پانی پر دم کر کے مریض کو دن میں کئی مرتبہ پلائے دوسرے دن پھر اسی طرح کرے اگر بارش کے پانی پر دم کرے تو زیادہ بہتر ہے ورنہ عام تازہ پانی پر بھی دم کرنے سے مرض میں افاقہ ہوگا چند روز تک بلاناغہ اس طرح پانی پلانے سے انشاء اللہ تعالیٰ العزیز شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔

## دکھوں کا خاتمہ

اگر کوئی بہت زیادہ غم زدہ ہو کسی دکھ یا تکلیف کے باعث دل کی حالت ٹھیک نہ ہوتی ہو اور ہر وقت بے چینی اور غم کی کیفیت چھائی رہتی ہو تو وہ یہ عمل کرے۔

ہر روز نماز عشاء کے بعد پانچ سو مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھے اور پھر سجدہ میں سر رکھ کر ایک سو مرتبہ یہ کہے۔

یَااللّٰهُ یَارَحْمٰنُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ

سات یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے۔ بفضلِ باری تعالیٰ قلبی سکون عطا ہوگا اللہ تعالیٰ دل سے غم کا بوجھ دور فرما دے گا اور غم کی کیفیت جاتی رہے گی۔

## تسخیر حکام

تسخیر حکام کے لئے ذیل کے نقش کو باوضو حالت میں درشرف آفتاب یا درشرف مشتری چاندی کے پتر پر کندہ کر کے اس پر آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

ایک ہزار مرتبہ اور عبارت جو نقش کے نیچے لکھی ہوئی ہے ایک سو ایک مرتبہ معہ اول



و آخر درود شریف تسخیر اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اپنے پاس رکھے۔ تو جملہ حکام تسخیر ہوں اور ان سے جو بھی مقصد رکھتا ہوگا بفضلہ پورا ہوگا۔

نقش:۔




بسم اللہ الرحمن الرحیم یا اللہ یا رحمن یا رحیم دل مارا کن مستقیم بحق ایاک نعبد وایاک نستعین یا حی یا قیوم لا الہ الا انت سبحنک انی کنت من الظلمین برحمتک استغیث یا ارحم الراحمین یا لطیف یا رؤف یا عطوف ذاالقوۃ المتین اعطف علی قلوب العلمین بجاہ جلیل سیدنا محمد طہ ویسین و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وصحبہ اجمعین وبارک وسلم

بسم الله الرحمن الرحيم يا الله يا رحمن يا رحيم دل مارا كن مستقيم بحق اياک نعبد واياک نستعين ياحی يا قيوم لا اله الا انت سبحانک انی کنت من الظالمين برحمتک استغيث ياارحم الراحمين يالطيف يا رؤف يا عطوف ذاالقوه المتين اعطف على قلوب العٰلمين بجاه جليل سيدنا محمد طه ويسين وصلى الله تعالىٰ

علیہ والہ وصحبہ اجمعین وبارک وسلم

## شادی میں رکاوٹ

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی میں کوئی رکاوٹ ہو اور جلد شادی نہ ہوتی ہو تو یہ عمل کریں۔

عمل:۔

ہر نماز کے بعد تین سو مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھ کر اللہ تعالیٰ عزوجل سے اس مقصد کے لئے دعا مانگا کرے اور اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز بہت جلد رشتے طے پا جائے گا اور جلد ہی شادی بھی ہو جائے گی۔

جب تک شادی نہ ہو اس وقت تک ہر روز ہر نماز کے بعد اسی طرح پڑھے مایوس ہرگز نہ ہو اور ذیل کا نقش زعفران وگلاب سے کسی سفید کاغذ پر بنا کر خوشبو لگائیں اور موم جامہ کر کے گلے میں پہنیں یا دائیں بازو پر باندھے۔ اللہ تعالیٰ عزوجل مطلوبہ مقصد میں کامیابی عطا فرمائے گا۔

نقش:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۵ | ۷۸۷ | ۷۸۱ |
| ۷۸۰ | ۷۸۴ | ۷۸۹ |



| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۸ | ۷۸۲ | ۷۸۳ |

## سوکھے کا عارضہ

جو بچہ سوکھ جانے کے عارضہ میں مبتلا ہو تو چاہیئے کہ اکیس سو مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھ کر روغن زیتون پر دم کرے اور بچے کے جسم پر مالش کرے۔

اس کے علاوہ سات سو مرتبہ پڑھ کر دم کرے اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل وکرم سے بچے کو صحت ہوگی روزانہ اسی طرح عمل کرے اور ذیل کا نقش زعفران وگلاب سے تیار کر کے کسی سفید کاغذ پر لکھ کر خوشبو لگائیں اور موم جامہ کر کے اپنے گلے میں پہنیں یا دائیں بازو پر باندھ لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز مرض میں افاقہ ہوگا اور اللہ تعالیٰ بہت جلد شفائے کاملہ سے نوازے گا۔

نقش:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لا | اله | اله انت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین |
| اله | الا انت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین | لا |
| الاانت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین | لا | اله |
| سبحانک | انی کنت | من الظالمین | لا | اله | انت |
| انی کنت | من الظالمین | لا | اله | اله انت | سبحانک |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| من الظالمین | لا | الہ | الہ انت | سبحانک | انی کنت |

## برائے حب

کسی دوسرے کو محبت میں فریفتہ کرنا ہو تو ذیل کی عبارت تحریر کر کے ایک کوزے میں ڈال دیں اور اوپر کسی قدر شکر ڈال کر کوزہ آگ میں دفن کر دیں کہ آگ کی گرمی کوزہ کو پہنچتی رہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز محبوب بے قرار ہو کر حاضر ہوگا۔

عبارت:۔

لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حسبنا اللہ ونعم الوکیل

لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین

یاد رہے کہ محبت یا دشمنی پیدا کرنے کے تمام عمل صرف جائز اور حلال کام کے لئے ہوتے ہیں ناجائز اور حرام کاموں پر کرنے سے الٹا نقصان اور گناہ بھی ہوگا۔

## میاں بیوی کے درمیان ناچاقی دور ہو

اگر میاں بیوی کے درمیان نااتفاقی ہو تو دونوں میں سے کوئی ایک اس کو اپنے پاس رکھے اور عرق گلاب اور کھانڈ میں دھو کر پلائے اور دستور کے مطابق پشت پر طالب و محبوب کے نام مع ان کے ماں کے نام لکھے خدا کے حکم سے محبت پیدا ہو جائے گی۔

یہ عبارت ہر بیماری اور ہر کام میں مجرب ہے اس پر روزانہ آیت کریمہ:۔



لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

سات سو چھیاسی بار پڑھ کر دم کیا کرے۔

نقش:۔

لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین

لا الہ الا اللہ

الہ الا اللہ محمدؐ

الا اللہ محمدؐ رسول

اللہ محمدؐ رسول اللہ

## شفا از بواسیر

ذیل کی تحریر خونی اور بادی دونوں قسم کی بواسیر کے لئے باندھے۔ عبارت چاندی کے خول میں ڈال کر بازو پر باندھے تو جلدی فائدہ ہوگا۔

تحریر:۔

لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حسبنا اللہ ونعم الوکیل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ایک روایت یہ ہے کہ جس کے پاس یہ تحریر ہوگی چھ سو بیس فرشتے ہر وقت اس کی حفاظت کے لئے اس کے ساتھ رہیں گے روزی فراخ ہوتی ہے، ایمان محفوظ رہتا ہے شیطان

اس پر قابو نہیں پاسکتا۔

## روحانیت بڑھانا

حالات جب پیچیدگی اختیار کر لیتے ہیں اور مسئلہ کسی طرح حل نہیں ہوتا تو انسان کے اوپر جمود طاری ہوجاتا ہے اس جمود کی وجہ سے اس کے اندر فہم وفراست اور قوت ارادی مفلوج ہوجاتی ہے باوجود کوشش کے وہ کسی نتیجہ پر نہیں پہنچتا کاروبار زندگی میں ناکام رہتا ہے اس کا اثر روحانی اور جسمانی صحت پر بھی پڑتا ہے یہ صورت حال خود اس کے لیے اور گھر کے دوسرے افراد کے لیے عذاب بن جاتی ہے اس سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لیے چاندی کی انگوٹھی پر سولہ خانے بنوا کر ان میں نو کا ہندسہ کندہ کرالیا جائے اور یہ انگوٹھی پہننے سے پہلے اس پر ۱۶۷۸۰ مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھ کر دم کرلیں اور اسے سیدھے ہاتھ کی چھوٹی انگلی کے برابر والی انگلی میں پہن لیا جائے۔

انشاءاللہ تعالیٰ العزیز مسائل حل ہوجائیں گے۔

## درد کان

اگر کسی کے کان میں درد ہوتی ہو تو اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل بے حد مجرب اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے بقدر ضرورت خالص سرسوں کا تیل ہلکا گرم کر کے اس ایک سو مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ



اور ایک بار سورہ الفلق پڑھ کر دم کریں اور متاثرہ کان میں چند قطرے ڈالیں۔

کان میں تیل ہمیشہ ہلکا گرم ڈالیں۔

## خناق سے نجات

اگر کسی کو خناق جیسی موذی مرض کی شکایت ہو اور وہ اس سے نجات حاصل کرنا چاہتا ہو تو اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔

اس موذی مرض سے نجات حاصل کرنے کے لیے ایک سو مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

اور ایک مرتبہ سورہ فلق پڑھ کر پانی پر دم کریں اور یہ پانی بار بار حلق میں ڈالیں اور گلا سہلاتے رہیں تاکہ پانی حلق سے نیچے جائے۔

## طاعون سے حفاظت

طاعون کی بیماری سے محفوظ رہنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مجرب اور فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے پہلے گیارہ سو مرتبہ آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

پڑھیں اس کے بعد سورہ بقرہ کی آخری پانچ آیات ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور یہ پانی مریض کو پلائیں۔

یہ پانی ایک ایک گھونٹ مریض کو پلائیں اور اس طرح دن میں کم از کم پانچ مرتبہ کریں۔ پہلے گھنٹہ کے بعد دوسرے گھنٹہ میں، دوسرے گھنٹے کے بعد چوتھے گھنٹے میں، چوتھے گھنٹے کے بعد ساتویں گھنٹے میں اور ساتویں گھنٹے کے بعد بارہویں گھنٹہ میں اگر افاقہ معمولی ہو تو رات کو بھی یہی عمل کریں اور دن کو بھی۔ افاقہ کی شناخت یہ ہے کہ بخار کم ہونا شروع

ہو جائے گا یہاں تک کہ مریض کو شفاء ہو جائے گی اور ساتھ ہی ذیل کا نقش بھی زعفران وگلاب سے بنا کر خوشبو لگائیں اور موم جامہ کر کے گلے میں پہنیں یا داہنی بازو پر باندھیں۔

نقش:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لا | اله | اله انت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین |
| اله | الا انت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین | لا |
| الاانت | سبحانک | انی کنت | من الظالمین | لا | اله |
| سبحانک | انی کنت | من الظالمین | لا | اله | انت |
| انی کنت | من الظالمین | لا | اله | اله انت | سبحانک |
| من الظالمین | لا | اله | اله انت | سبحانک | انی کنت |

# ہماری دیگر کتب

| | | |
|---|---|---|
| خزینہ مشکل کشا (حل المشکلات والحاجات) | محمد حبیب قادری، محمد واصف چشتی | =/200 روپے |
| چہار قل سے دینی و دنیاوی بیماریوں کا علاج | سید آفاق حسین | =/60 روپے |
| کلمہ طیبہ سے دینی و دنیاوی بیماریوں کا علاج | سید آفاق حسین | =/60 روپے |
| آیت کریمہ سے دینی و دنیاوی بیماریوں کا علاج | سید آفاق حسین | =/60 روپے |
| پارلیمنٹ سے بازار حسن تک (مزید حقائق کے ساتھ اضافہ شدہ ایڈیشن) | ظہیر بابر | =/170 روپے |
| بیسویں صدی کے پچیس عظیم شاعر | محمد ندیم رضا | =/200 روپے |
| پھلوں اور سبزیوں سے شفاء | محمد ندیم رضا | =/120 روپے |
| ندا کے کھانے | روبینہ شاہ | =/150 روپے |

شام کے بعد پبلی کیشنز 13۔اے بہاولپور روڈ لاہور

Ph:7310172 Fax:7310115